آکے وچہ لدھیانے دے ظاہر کرسی اصل نور قرآن جو دور ہویا
مولوی کرن انکار مخالفت بھی پوے کال وچہ جگ فتور ہویا
قادیان لدھیانے دے پاس آیا اک بنیاڑ نزدیک نہ دور ہویا
خانہ کعبہ دیو چہ نزول کرسی وچہ قادیاں کیویں حضور ہویا
پہلا نبی اللہ عیسیٰ فوت ہویا حکم رب دا جیویں مسطور ہویا
وچہ ضلع گورداسپور قادیاں نے اللہ پاک تھیں خاص مامور ہویا
دساں نام بھی سنو غلام احمد ایہا رب وتوں منصوص ہویا

فیصلے کریگا آ قرآن پڑھ کے بابا بار آکھے مسرور ہویا
کریم بخش نے پھیر سوال کیتا دسو حال سائیں جو ظہور ہویا
عیسیٰ کوئی ناہیں اوتھے سائیں اللہ آسمان تے گیا ضرور ہویا
راز کھولیا سائیں گلاب شاہ نے اللہ پاک تھیں جو منظور ہویا
عیسیٰ آن والا وچہ قادیاں دے نیڑے شہر بٹالے ظہور ہویا
دور کریگا آن کے غلطیاں نوں اصل دین دا نور معمور ہویا
اسیں بادشاہ جھوٹھ نہ بولدے ہاں اللہ پاک نوں ایہہ منظور ہویا

بقیہ حاشیہ ص۳۳ : اور ایسا ہوگیا کہ جیسا ایک مرا ہوا زندہ ہو جاتا ہے - اور سچی خوابیں آنے لگیں - جو خواب دیکھتا وہ پوری ہو جاتی اور الہامات صحیح مجھ کو ہونے لگے - یہ سب کچھ اُن کی توجہ کی برکت تھی - وہ بارہا فرمایا کرتے تھے کہ ہر ایک برکت اللہ اور رسول کی پیروی میں ہے اور چار مذہب اور چار سلسلے جو لوگوں نے مقرر کر رکھے ہیں انکو دراصل کچھ چیز نہیں سمجھنا چاہیئے اور ہمیشہ اور ہر حال میں اپنا مدعا یہ رکھنا چاہیئے کہ واقعی طور پر اللہ اور رسول کی پیروی ہو جائے - جو بات اللہ اور رسولؐ سے ثابت نہ ہو وہ صحیح نہیں ہے - دین وہی ہے جو قرآن لایا اور محمد رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے سکھلایا - مَیں نے ایک دفعہ کہا کہ آپ کا مرید ہونا چاہتا ہوں اجازت دیں تا مٹھائی لاؤں - فرمایا - کیا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم صحابہؓ سے مٹھائی منگوایا کرتے تھے - ہر ایک نعمت محبت سے حاصل ہوتی ہے - اُن کی تاثیر صحبت سے جو مجھ کو نعمتیں ملیں اُن میں سے ایک بڑی نعمت مَیں یہ سمجھتا ہوں کہ اس وقت میں جو بڑے بڑے علماء ٹھوکر کھا کر منہ کے بل گر پڑے مجھ کو خدا تعالےٰ نے مرزا صاحب کی نسبت ٹھوکر کھانے سے بچا لیا - یہ استقامت میری قوت سے ظہور میں نہیں آئی - یہ اُس پیشگوئی کا اثر ہے جو ایک عمر پہلے اُن زمانہ میں سن چکا ہوں - انہوں نے مجھ کو فرمایا تھا کہ تو دیکھے گا کہ جب عیسیٰ آئیگا اُسوقت مولویوں کا کیا حال ہوگا - اِس کلمہ میں انہوں نے میری طول عمر کی طرف بھی اشارہ کیا تھا جس سے یہ مطلب تھا کہ تیس برس تک تیری زندگی ہاں گی میں اُسوقت تک زندہ نہیں رہونگا - مگر تو دیکھیگا - اور اُن کی فیض صحبت سے جس قدر مجھ کو رویائے صالحہ آئیں انکو اسجگہ میں مفصل لکھ نہیں سکتا - میں اکثر مولویوں سے تعلقات محبت و اخلاص رکھتا اور اُنکی ہمدردی کرتا - کچھ عرصہ بعد خواب میں مجھ کو بعض مولوی نظر آئے جنکے کپڑے نہایت چرکیں اور بدن نہایت دُبلے تھے اور حالت ذلیل خوار تھی - اور وہ اِسی شہر لدھیانہ کے تھے جن کو مَیں جانتا ہوں جو اب تک زندہ ہیں - .... سو الحمدللہ کہ اس طوفان کے وقت میں مَیں نے حق کو پہچان لیا اور خدا تعالیٰ نے مجھے بچا لیا - مَیں خوب جانتا ہوں کہ یہ تمام برکات گلاب شاہ صاحب کی صحبت کی ہیں - وہ فرمایا کرتے تھے کہ اگر میری صحبت میں رہنے سے کسی کو کچھ بھی فائدہ نہ ہو تو اتنا ضرور ہوگا کہ اس کی عبادت میں حلاوت و قبولیت پیدا ہوگی یعنی خطرہ سلب ایمان سے بچ جائیگا - سو خدا تعالےٰ نے اس فتنہ کے زمانہ میں مجھے ٹھوکر سے محفوظ رکھا - اور مرزا صاحب کی سچائی پر میرے دل کو قائم کردیا -"

اپنے اشتہار کے آخر میں لکھتے ہیں کہ " یہ سب مَیں نے محض للہ لکھا ہے کیونکہ گمراہی کی ایک آگ بھڑک رہی ہے - اگر ایک شخص بھی میری اس گواہی سے راہ راست پر آجائے تو انشاء اللہ مجھے اس کا اجر ملیگا - مَیں بڈھا ہوگیا اور اب موت کے دن بہت قریب ہیں کیا عجب کہ رب کریم نکتہ نواز .... میرے پر صرف اس قدر عمل صالح سے فضل کردیوے اور وہ غفور الرحیم ہے - اب مَیں نے جو کہنا تھا کہہ چکا اور اس اشتہار کو ختم کرتا ہوں -"

...وں کے گل گلاب شاہ نے کریم بخش حیران ضرور ہویا
...ں حضرت مسیح موعودؑ آئے لدھیانے وچہ قدم حضور ہویا
...ین بٹالوی نال کیتا اک مباحثہ جو مشہور ہویا
...ش نے آن کے بیعت کیتی احمدؑ پاک دے پیش حضور ہویا

ڈاڈھا شوق زیارت دِلے اندر ملاقات خاطر مجبور ہویا
سن اٹھاراں سو بانوے سی عیسوی ۱۸۹۲ء ذکر کراں میں جو مذکور ہویا
وچہ شہر لدھیانے حضورؑ آئے جیویں رب نوں سی منظور ہویا
حامد شاہ میاں سارا عرض کیتا حال لکھ دِتا جو مذکور ہویا

# خواجہ غلام فرید صاحب چاچڑاں والے بزرگ کی طرف سے تصدیق

...یان کراں میں اک سی مرد کامل سُنو نام غلام فرید میاں
...الم فاضل آہے اتے عابد زاہد ولی اللہ سی مرد شبیر میاں
...واب صاحب ریاست بہاولپور دے آہے آپ دے خاص مرید میاں
...کر اپنے مریداں نُوں وچہ کر دسے ذکر خواجہ غلام فرید میاں

قصبہ چاچڑاں وچہ مقام اونہاں بندہ ربّ دا نیک سعید میاں
بہاولپور ریاست دے وچہ اُسدے آہے کئی ہزار مرید میاں
زیارت واسطے چل کے لوک آون کامل پیر دی کرن آ دید میاں
مرزا صاحب سچے مہدی پاک آہے سچے دین دی کرن تجدید میاں

خواجہ غلام فرید صاحب چشتی جو قصبہ چاچڑاں (ریاست بہاولپور) کے سجادہ نشین تھے اور نواب بہاولپور کے پیر تھے۔ ایک صالح اور متقی مرد تھے انہوں نے حضرت اقدس علیہ السلام کی خدمت میں آپؑ کی تصدیق میں خط عربی زبان میں لکھ کر بھیجا تھا۔ حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی طرف سے دعوت مباہلہ خواجہ صاحب موصوف کی خدمت میں پہنچی تو انہوں نے حق کی تائید و تصدیق کی۔ اس خط کو حضرت اقدس مسیح موعود علیہ السلام نے اپنی کتاب "ضمیمہ انجام آتھم" میں درج کر کے شائع فرمایا ہے۔ اور حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ایک خط خواجہ صاحب موصوف کے خط کے جواب میں تحریر فرمایا تھا۔ خواجہ غلام فرید صاحبؒ کی وفات کے بعد اُن کے بیٹے نے اپنے والد بزرگوار کے ملفوظات کو ایک کتاب کی شکل میں شائع کیا جس کا نام "ارشاداتِ فریدی" ہے۔ اصل کتاب فارسی زبان میں ہے۔ اس کے صفحہ ۶۹ سے ۷۲ تک کے ملفوظات میں سے بعض کا اردو ترجمہ یہ ہے۔

"مجلس میں مرزا غلام احمد صاحب قادیانی کا اور اس بات کا ذکر شروع ہوا کہ منکرین کیا کیا ردّ و قدح کرتے ہیں اور کس طرح بُرا کہتے ہیں ایک دانشمند حاضر مجلس تھا اس نے مرزا صاحب کی صفت و ثنا شروع کی۔ حضور خواجہ صاحب نہایت خوش اور مسرور ہوئے۔ بعد اس کے آپ نے فرمایا کہ مرزا صاحب کا سارا وقت خدائے عزّ و جل کی عبادت میں گذرتا ہے یا نماز پڑھتے ہیں یا تلاوت قرآن شریف کرتے ہیں یا دوسرے ایسے ہی شغل رکھتے ہیں۔ اور اسلام اور دین کی حمایت پر ایسی کمر ہمت باندھی ہے کہ دین محمدی کی دعوت ملکہ لنڈن کو بھی کی ہے۔ اور تمام سعی و کوشش ان کی اسی میں ہے کہ یہ لوگ یعنی عیسائی عقیدہ تثلیث اور صلیب کو جو سراسر کفر ہے چھوڑ دیں اور اللہ تعالیٰ کی توحید کو قبول کریں۔ اور علمائے وقت کو دیکھو کہ جھوٹے مذہبوں والوں کو چھوڑ کر صرف اسی ایک نیک مرد کے درپے ہو گئے ہیں۔ جو صراطِ مستقیم پہ ہے اور لوگوں کو ہدایت کی راہ دکھاتا ہے۔ اِن کے عربی کلام کو دیکھو جو انسانی طاقت سے بالاتر ہے اور ان کا ہر ایک کلام معارف اور حقائق اور ہدایت سے پُر ہے۔ اس کے بعد فرمایا:۔ مرزا صاحب نے اپنے مہدی ہونے کی تائید میں بہت سی علامتیں بیان کی ہیں ان میں سے دو علامتیں اُن کے مہدی ہونے کے دعویٰ پر اعلیٰ درجہ کی گواہ ہیں ایک یہ کہ حدیث شریف میں آیا ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ مہدی ایک گاؤں سے ظاہر ہوگا جس کا نام کدعہ ہے اور کدعہ در اصل قادیان کا معرب ہے (باقی صفحہ ۳۱۶ پر)

احمدؐ پاک نے دعوتِ مباہلہ دی دِتّی جدوں ایہہ کرتا کیار میاں
میرے نال مباہلہ کر دیکھو ربّ سچّے دی کرے تائید میاں
پہنچی دعوتِ مباہلہ چاچڑاں بھی خدمت وِچ غلام فرید میاں
عربی وِچ جواب تحریر کر دِتّے بندے ربّ دے نیک سعید میاں
میرے واسطے کرو دُعا اگّے سچّے ربّ حمید مجید میاں

مَیں مسیح موعود امام مہدی آیا ربّ وَلّوں ایہہ رسید میاں
پوے لعنت خدا ایہدی جھوٹیاں تے جو عذاب دی خاص وعید میاں
پڑھ دعوتِ مباہلہ پیر صاحب لکھ کے کرن تصدیق فرید میاں
کرنا تیری تعظیم ہے فرض میرا اتے ادب آداب مفید میاں
ہووے میرا انجام بخیر حامد وِچ عاقبت پُر اُمید میاں

بقیہ حاشیہ صفحہ ۲۵ ۔ یعنی اس کی عربی صورت ہے ۔ دوسری علامت یہ ہے کہ دار قطنی میں امام محمد باقر رضی اللہ عنہ نے یہ حدیث بیان کی ہے کہ ہمارے مہدی کی دو نشانیاں ہیں ۔ جو جب سے زمین و آسمان پیدا کئے ہیں کسی مدعی کیلئے ظاہر نہیں ہوئیں ۔ یعنی قمر کو ماہ رمضان میں گرہن کی پہلی رات کو گرہن لگے گا اور سورج کو رمضان میں گرہن کے دنوں میں سے درمیان کے دن گرہن لگے گا ۔ چنانچہ جب ۶ راپریل ۱۸۹۴ء خسوف قمر اور کسوف شمس واقع ہؤا تو مرزا صاحب نے اتمامِ حجت کے لئے چاروں طرف دنیا میں اشتہار شائع کیا کہ یہ پیشگوئی جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مہدی موعود کے ظاہر ہونے کے لئے بیان فرمائی تھی اب پوری ہوگئی ہے اور سب پر واجب ہے کہ میرے مہدی ہونے کا اقرار کریں ۔ "

۲۵ خواجہ صاحب موصوف نے حضرت اقدس علیہ السلام کی تصدیق کے لئے جو عربی خط حضورؑ کو لکھا اُس کا ترجمہ حسب ذیل ہے :۔

" اللہ کے دروازہ کے فقیر غلام فرید سجادہ نشین کی طرف سے بخدمت جناب مرزا غلام احمد صاحب قادیانی ۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ۔ تمام تعریفیں اُس خدا کے لئے جو رب الارباب ہے اور درود اُس رسول مقبول پر جو یوم حساب کے شفیع ہیں اور نیز آپ کی آل اور اصحاب پر ۔ اور تم پر سلام اور ہر ایک پر جو راہ صواب میں کوشش کرے ۔ اس کے بعد واضح ہو کہ مجھے آپ کی وہ کتاب پہنچی جس میں مباہلہ کے لئے جواب طلب کیا گیا ہے ۔ اور اگرچہ مَیں عدیم الفرصت تھا ۔ تاہم مَیں نے اس کتاب کے ایک جز جو حسن خطاب اور طریق عتاب پر مشتمل تھی پڑھا ہے ۔ سوائے ہر ایک حبیب سے عزیز تر تجھے معلوم ہو کہ مَیں ابتداء سے تیرے لئے تعظیم کرنے کے مقام پر کھڑا ہوں تا مجھے ثواب حاصل ہو اور کبھی میری زبان پر بجز تعظیم و تکریم اور رعایت آداب کے تیرے حق میں کوئی کلمہ جاری نہیں ہؤا ۔ اور اب مَیں مطلع کرتا ہوں کہ بلاشبہ تیرے نیک حال کا معترف ہوں اور مَیں یقین رکھتا ہوں کہ تو خدا کے صالح بندوں میں سے ہے اور تیری سعی عند اللہ قابل شکر ہے جس کا اجر ملیگا ۔ اور خدائے بخشندہ بادشاہ کا تیرے پر فضل ہے ۔ میرے لئے عاقبت بالخیر کی دعا کر ۔ اور مَیں آپ کے لئے دُعا کرتا ہوں ۔ اگر مجھے طول کا اندیشہ نہ ہوتا تو مَیں زیادہ لکھتا ۔ والسلام علیٰ من سلک سبیل الصواب

از مقام چاچڑاں ۔ ( مہر )

اس خط کو حضرت اقدس علیہ الصلوٰۃ والسلام "ضمیمہ انجام آتھم" صفحہ ۳۶ پر درج کر کے فرماتے ہیں ۔ " (یہ خط) ہم اس غرض سے درج کرتے ہیں کہ تا دوسرے مشائخ نامعقولین بھی کم سے کم ان کے نمونہ پر چلیں اور اگر زیادہ توفیق یاری نہ کرے تو البتہ ان کے (یعنی خواجہ غلام فرید صاحب کے) خیال سے کم نہ رہیں ۔ مَیں خیال کرتا ہوں کہ جو شخص اس قدر بھی اس عاجز کی تصدیق کرے گا جیسا کہ خواجہ غلام فرید صاحب نے اپنے خط کے ذریعہ کی اس کا بھی خدا ان لوگوں میں حشر کرے گا جنہوں نے سچائی کو ردّ کرنا نہ چاہا ۔ "

# مولوی محمد حسین بٹالوی کا چاچڑاں شریف پیر صاحب کے پاس پہنچنا اور فتویٰ تکفیر طلب کرنا

احمد پاک نوں جدوں خط شائع پیر صاحب دا وچہ کتاب ہویا
سینے دشمناں دے لگا زخم کاری رنج اونہاں بیحساب ہویا
مولوی محمد حسین بٹالوی دا جانا چاچڑاں وچہ شتاب ہویا
مرزا صاحب دی کرد تکذیب جلدی تے تکفیر خاطر باریاب ہویا
ڈاڈا تنگ کیتا پیر صاحب تائیں کرے بحث سوال جواب ہویا
پیر صاحب سی مرد سعید مومن فضل جنہاں تے ربّ وہاب ہویا
نال بحث دے کجھ نہ غرض ساڈی اتے فتویاں تھیں اجتناب ہویا
اٹھ مجلس تھیں آ گئے وچہ خلوت نال اک مرید خطاب ہویا
جلدی قسم پئی وچہ آن جھولی رنگ چہرے دا مثل گلاب ہویا

دِل محمد حسین بٹالوی دا جل بجھ وانگ کباب ہویا
پیر صاحب نے کیوں تصدیق کیتی ظاہر حق سارا بے نقاب ہویا
پیر صاحب نوں جا کے کہن لگے کم اساں دا سب خراب ہویا
فتویٰ کفر دا لکھ کے دیوو سانوں ایہا غرض ہیں حاضر جناب ہویا
پیر صاحب نوں کہے تحریر لکھو تکفیر دی بہت بے تاب ہویا
مولوی صاحب موصوف نوں کہن لگے ادا حق تبلیغ جناب ہویا
ایہہ کم ہے مولویاں عالماں دا ایویں اساں لئی احتساب ہویا
مولوی صاحب نوں کجھ روپے دیکے رخصت کرو ارشاد شتاب ہویا
مولوی محمد حسین بٹالوی نے پھڑی راہ فرار ذہاب ہویا

عارف جاندے نے حال زار اسدا جیفہ دنیا دا جو کلاب ہویا
حامد شاہ میاں مردار کھا کے منہ سگاں دا بند جناب ہویا

ل حضرت اقدس علیہ الصلوٰۃ والسلام جب پیر صاحب موصوف کا خط شائع فرمایا۔ تو مولوی محمد حسین صاحب بٹالوی اس خط کو پڑھ کر حسد و بغض کی وجہ سے بہت لال پیلے ہوئے کہ پیر صاحب نے حضرت اقدس علیہ السلام کی تصدیق کیوں کی ہے۔ چنانچہ وہ بے تاب ہو کر خواجہ غلام فرید صاحب کی خدمت چاچڑاں شریف پہنچے اور حضرت اقدس علیہ السلام کی نسبت انہیں بہکانے کی کوشش کی اور چاہا کہ خواجہ صاحب موصوف اپنے اس خط کے خلاف کوئی تحریر لکھ کر ان کو دیدیں۔ حضرت اقدس علیہ السلام کے ایک مرید احمدی بھی اسوقت مجلس میں بیٹھے ہوئے جو پیر صاحب کی زیارت کیلئے وہاں گئے تھے۔ وہ مولوی محمد حسین بٹالوی اور پیر صاحب کی گفتگو سنکر پریشان تھے کہ دیکھیں اب کیا بنتا ہے۔ خواجہ صاحب موصوف نے ان کو حیران دیکھ کر آہستہ سے فرمایا۔ آپ حیران نہ ہوں دیکھو میں کس صفائی سے ان مولوی صاحب کو ٹالتا ہوں۔ خواجہ صاحب نے پہلے تو مولوی بٹالوی کو فرمایا کہ ہم لوگ علمائے ظاہر کی طرح بحث مباحثے اور فتوے وغیرہ سے کام نہیں رکھتے۔ آپ نے اپنا حق تبلیغ ادا کر دیا بس قصہ ختم ہوا۔ اب آپ زیادہ مجھے تنگ نہ کریں مگر بٹالوی صاحب اپنی ضد پر اڑے رہے کہ یا تو میرے ساتھ بحث کرو یا مرزا صاحب کے خلاف فتویٰ مجھے لکھ کر دو۔ خواجہ صاحب چپکے سے اندر چلے گئے اور کچھ روپے اپنے ایک خاص مرید کی معرفت مولوی محمد حسین بٹالوی کو بھیجدیئے۔ بس پھر کیا تھا روپے لیکر مولوی محمد حسین صاحب بٹالوی چپ چاپ وہاں سے رفو چکر ہو گئے۔ خواجہ صاحب نے ان کے چلے آنے پر فرمایا کہ ان مولویوں کا منہ بند کرنے کا مجھے تو یہی احسن طریق نظر آیا ہے۔

# ایک درویش فقیر محمد صاحب[1] کی شہادت دربارہ صداقتِ مسیح موعود علیہ السلام

وِچ شہر سیالکوٹ دے سُنو بھا ہُو اِک سائیں اللہ مجذوب ہویا
اِک ندی کنارے لگا ڈیرہ یاد ربّ دی وِچ محجوب ہویا
اُس دا فیض جاری وِچ عام لوکاں مشہور شمال جنوب ہویا
اللہ پاک نے اوسنوں خبر دتی سچّا ربّ علّام غیوب ہویا
خبر غیب دی ملی خدا اوتّوں اشتہار دتّا نہ مرعوب ہویا
مہدی پاک دی وِچ تصدیق یارو شائع اوہدے ولّوں مکتوب ہویا
کیہا اُونہاں دی ہن اصلاح خاطر مرزا صاحب دا آونا خوب ہویا
اُس نوں من کے حق قبول کرنا لوکاں اُتّے ایہہ واجب وجوب ہویا
دِتی سچی شہادت فقیر سائیں ناہیں دشمناں تھیں مرعوب ہویا

نام فقیر محمد درویش آہا اللہ پاک دا جو محبوب ہویا
پیتا وصل محبوب دا جام اُس نے اہل اللہ دا جو مشروب ہویا
اہل کشف آہا اوک فیض لیندے دُعا کرے تے حل مطلوب ہویا
احمدؑ پاک سچے کرن دین تازہ غالب کرن اسلام مغلوب ہویا
زور شور دے نال اوہ کرے شائع حق کھول کے جو مطلوب ہویا
اُس نے مولویاں عالماں اتے پیراں کیتا صاف خطاب محسوب ہویا
مینوں خبر دِتی اللہ پاک سچّا جیہڑا ربّ علّام غیوب ہویا
بندہ ربّ دا حق سُنا گیا ایہہ دشمناں وِچ معتوب ہویا
حامد شاہ دیکھو اشتہار پڑھ کے اوہ ربّ دا خاص محبوب ہویا

[1] شہر سیالکوٹ میں ندی کے کنارے ایک درویش مجذوب فقیر محمد نامی رہا کرتے تھے۔ ایک باخدا فقیر مرد تھے۔ اُن کی گرد و نواح میں بڑی شہرت اور عظمت تھی۔ انہوں نے حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام کے خدا تعالیٰ کی طرف سے مامور ہونے کی اللہ تعالیٰ کی طرف سے خبر پاکر ایک اشتہار لوگوں کی آگاہی کے لئے شائع کیا۔ حضرت اقدس علیہ السلام نے اشتہار کو اپنی کتاب حُجّۃ اللہ میں نقل کر کے شائع فرمایا ہے جو یہ ہے:

"اشتہار واجب الاظہار

خدا کے فضل اور الہام سے۔ روح جناب رسولِ مقبول صلعم سے۔ روح کل شہدا سے۔ روح کل ابدال سے روح کل اولیاء سے جو زمین پر ہیں۔ اور اُن رُوحوں سے جو چودہ طبقوں کی خبر رکھتی ہیں۔ مَیں ان سب سے الہام اور گواہی پائی ہے۔ کہ حضرت مرزا صاحب کو اللہ جلّ شانہٗ نے بھیجا ہے۔ رسول مقبولؐ کے دین میں سخت فتنے برپا ہوگئے۔ وہ حد درجہ ضعیف ہو گیا۔ ہزاروں ملعون فرقے جیسے نصاریٰ اور رافضی پیدا ہو کر لوگوں کی گمراہی کا باعث ہوئے۔ اسلئے مسیح موعود کو بھیجنے کی ضرورت ہوئی۔ اس وقت یہ جو خوفناک فتنے پیدا ہوئے اُن کی اصلاح ایک بھاری نبی کا کام تھا مگر چونکہ رسول مقبول کے بعد کوئی نبی نہیں آنا تھا۔ اللہ تعالیٰ نے مرزا صاحب کو جو رسول مقبولؐ کے دستار مبارک ہیں بھیجا۔ جو لوگ خیال کرتے ہیں کہ حضرت عیسیٰؑ اس جسم سے آسمان پر اُٹھائے گئے وہ جھوٹے ہیں۔ کوئی آسمان پر ہونے کا مزہ چکھے بغیر اور جسم کے ساتھ نہیں گیا۔ اے علماء گدی نشینو! اے فقراء گدی نشینو! اے اہل بیت گدی نشینو! سُن رکھو۔ عنقریب آسمان سے بڑی بھاری جلالی گواہی اس سلسلہ کی سچائی کی ظاہر ہونیوالی ہے خود خدا بڑے زور سے گواہی دیگا۔ پھر تم اس مخالفت میں ذلیل اور شرمندہ ہوگے۔ یہ میرا اشتہار سچا ہے۔ یہ لوح محفوظ کی نقل ہے۔ میں دیکھتا ہوں اس مخالفت سے خدا تعالیٰ تم پر سخت ناراض ہے۔ رسول مقبولؐ تم سے حد درجہ بیزار ہیں۔"

# سیّد اشہدالدّین صاحب المعروف "پیر جھنڈے والے" کی تصدیقی شہادت

سندھ حیدرآباد دے وچہ ہوئے سیّد اشہدالدّین اک پیر لوکو
عابد زاہد بزرگ کمال ہوئے صاحب حال تے روشن ضمیر لوکو
عبداللہ عرب سی اک مرید اُسدا وڈا تاجر امیر کبیر لوکو
اشاعت دین اسلام دا شوق اُسنوں غربت وچہ ہویا دلگیر لوکو
منا حال ناہیں پلّے مال کیویں سچّے دین دی ہووے تشہیر لوکو
پیر صاحب کیتا جدوں استخارہ حال ہویا ظہور پذیر لوکو
یورپ اتے امریکہ دیو وچہ ہووے سچّے دین دی جو تعمیر لوکو
جاؤ پاس اُسدے کرے دُعا جیکر مقصد حل معاف تقصیر لوکو

ایہہ پاک باطن مومن مرد کامل مشہور اک مرد فقیر لوکو
اُسدے کئی ہزار مرید آہے مشہور "جھنڈے والے پیر" لوکو
آیا تنگی دا دور اُس مرد اُتّے ہویا مفلس غریب فقیر لوکو
اپنے پیر اگّے جاکے عرض کردا یا حضرت کوئی دسّو تدبیر لوکو
اگّے ربّ دے کرو دُعا حضرت مدد کرے اوہ ربّ نصیر لوکو
کیتا بیان جو کجھ تفہیم ہوئی اللہ پاک وَلّوں جو خبیر لوکو
ایہہ غلام احمد مرزا قادیانی اُسدے فیض دی اک تاثیر لوکو
اللہ پاک کرسی فضل آپ اُتّے بنارہ ربّدا صاحب توقیر لوکو

۱؎ سیّد اشہدالدین جو "جھنڈے والے پیر" علاقہ سندھ میں مشہور تھے ضلع حیدرآباد سندھ تحصیل ہالہ میں رہتے تھے۔ پاک باطن ولی اللہ مرد تھے۔ علاقہ سندھ کے لوگ اُن کی کرامات و بزرگی کے قائل اور اُن بڑی قدر کرتے تھے۔ اُن کے ایک مرید حاجی عبداللہ عرب صاحب تھے جو ایک میمن تاجر تھے۔ کلکتہ میں تجارت کرتے۔ پھر ہجرت کرکے مدینہ میں جا بسے۔ وہاں باغوں کے بنانے میں بہت روپیہ صرف کیا۔ اور پھر پریشان خستہ حال جدہ واپس آکر تھوڑی سی پونجی سے تجارت شروع کی۔ بمبئی میں تجارتی تعلق ہونے کی وجہ سے ہندوستان آجاتے۔ ایک نیک مومن مرد تھے۔ اشاعت اسلام کا بیحد شوق رکھتے۔ آخر غربت اور خستہ حالی کی وجہ سے اپنے پیر صاحب کی طرف متوجہ ہوئے۔ اور سیّد اشہدالدین صاحبؒ کی خدمت میں جا کر عرض کیا۔ حضرت پیر صاحب موصوف نے استخارہ کیا۔ معلوم ہوا کہ انگلستان اور امریکہ میں حضرت مرزا غلام احمدؑ صاحب کے روحانی تصرّفات کی وجہ سے اشاعت ہو رہی ہے۔ اُن سے دُعا منگوانے سے کام ٹھیک ہو گا۔ دوسرے دن حاجی صاحب کو پیر صاحب نے خبر دی۔ اس پر حاجی صاحب نے بیان کیا کہ جناب مرزا غلام احمد صاحب کی علمائے پنجاب و ہندنے تکفیر کی ہے اُن سے کیونکر اس بارے میں کہا جائے۔ اس بات کو سنکر شاہ صاحب نے بہت تعجب کیا اور دوبارہ اللہ تعالیٰ کی طرف متوجہ ہوئے۔ اور استخارہ کیا۔ خواب میں حضرت محمد مصطفٰے صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا اور حضورؐ نے فرمایا کہ مرزا غلام احمد اس زمانہ میں میرا نائب ہے۔ وہ جو کہے وہ کرو۔ صبح اُٹھ کر شاہ صاحب نے کہا۔ کہ اب میری حالت یہ ہے کہ میں خود مرزا صاحب کے پاس چلوں گا اور اگر وہ مجھ کو امریکہ جانے کو کہیں تو میں جاؤنگا۔ جب عبداللہ عرب اور دوسرے صاحبوں نے خواب کا حال سُنا اور اپنے پیر صاحب کے ارادہ سے واقف ہوئے تو مناسب نہ سمجھا کہ پیر صاحب خود قادیان جائیں۔ سب نے عرض کیا۔ آپ کیوں تکلیف کرتے ہیں۔ آپ کی طرف سے کوئی دوسرے صاحب مرزا صاحب کے پاس جا سکتے۔ چنانچہ وہ خود تو آنے سے رہ گئے۔ مگر ایک تصدیقی خط انہوں نے حضرت اقدس علیہ الصلوٰۃ والسلام کی خدمت میں لکھا اور اپنے بیٹے خلیفہ عبداللطیف صاحب اور شیخ عبداللہ عرب کی معرفت وہ خط حضور علیہ السلام کی خدمت میں بھیجا جو عربی میں ہے جیسے حضرت اقدس علیہ السلام نے ضمیمہ انجام آتھم صفحہ ۱۶ پر نقل فرمایا ہے (باقی صفحہ ۴۰ پر)

عبداللہ عرب کہندے اپنے پیر تائیں مرزا صاحب دی ہو و تحقیر لوکو
اوہ بدنام آہے سارے ملک اندر دسّن اساں نوں کی تدبیر لوکو
پیر صاحب سُن بہت حیران ہوئے پریشان تے بہت دلگیر لوکو
اللہ پاک دے درتے آن ڈِگے سچّا ربّ جے ہووے نصیر لوکو
رؤیا وچہ ڈِٹھا سرور انبیاءؐ نوں پاک نور دی خاص تنویر لوکو
نبی پاکؐ فرمان اوہ نائب میرا ایس وقت میرا اوہ نظیر لوکو
پیر صاحب فجرے آکے وچہ مجلس کیتی دوستاں وچہ تقریر لوکو
حکم نبیؐ دا مَن تیار ہوئے قادیان وَلّے سیّد پیر لوکو
نہیں کرو نہ ایڈ تکلیف حضرت حاضر اسیں غلام حقیر لوکو
خط لکھکے اپنے صاحبزادے ہتھ گھلیا سی سیّد پیر لوکو
علماء جو ہند پنجاب سارے کرن اوہناں دی بہت تکفیر لوکو
دُعا واسطے اوہناں دے کول جا کے منگّے اساں تے کوئی تعزیر لوکو
آہے پاک باطن مومن مرد پیارے استخارے دی کرن تدبیر لوکو
سیّد صاحب اُتے سارا حال کھولے وچہ خواب علیم خبیر لوکو
مرزا صاحب دا حال احوال دسّن پیارے کُھل کھل کر تقریر لوکو
جو کجھ کہے اوہ کرو ایہہ حکم کیتا وچہ خواب دے بدر منیر لوکو
حال خواب دا کھول بیان کیتا جو کجھ ہویا ظہور پذیر لوکو
آپے پیر دوستاں نے اوہناں روک لیا کرکے عرض ایہہ ہو دلگیر لوکو
جاکے عرض کریئے مرزا صاحب اگے حال لکھکے کرو تحریر لوکو
عبداللہ عرب بھی نال حضورؑ دے نے آئے قادیاں وچہ ضرور لوکو

اپنے سارے مریداں دی وچہ مجلس کر دے جوش دے نال تقریر لوکو
حامد شاہ میاں تصدیق کرکے دامِ عشق دے ہوئے اسیر لوکو

بقیہ حاشیہ ص ۳۹۔ پیر صاحب موصوف کے خط کا ترجمہ یہ ہے۔ "میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو کشف میں دیکھا۔ پس میں نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ (صلی اللہ علیہ وسلم) یہ شخص جو مسیح موعود ہونے کا دعویٰ کرتا ہے کیا یہ جھوٹا اور مفتری ہے یا صادق ہے۔ پس رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ کہ وہ صادق ہے اور خدا تعالیٰ کی طرف سے ہے۔ پس میں نے سمجھ لیا کہ آپ حق پر ہیں۔ اب بعد اس کے ہم آپ کے امور میں شک نہیں کریں گے۔ اور آپ کی شان میں ہمیں کچھ شبہ نہیں ہوگا۔ اور جو کچھ آپ فرماویں ہم وہی کریں گے۔ پس اگر آپ یہ کہیں کہ ہم امریکہ چلے جائیں تو ہم وہیں جائیں گے۔ اور ہم نے اپنے تئیں آپ کے حوالے کر دیا ہے اور انشاء اللہ ہمیں فرمانبردار پاؤ گے۔"

حضرت اقدس مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام یہ تمام حالات اپنی کتاب ضمیمہ انجام آتھم میں درج کرکے فرماتے ہیں:-

"یہ وہ باتیں ہیں جو اُن کے خلیفہ عبداللطیف مرحوم اور شیخ عبداللہ عرب نے زبانی بھی مجھے سنائیں اور اب بھی میرے دلی دوست سیٹھ صالح محمد حاجی اللہ رکھا صاحب جب مدراس سے ان کے پاس گئے تو انہیں بدستور مصدق پایا۔ بلکہ انہوں نے عام مجلس میں کھڑے ہو کر اور ہاتھ میں عصا لے کر تمام حاضرین کو بلند آواز سے سُنا دیا کہ میں ان کو اپنے دعویٰ میں حق پر جانتا ہوں اور ایسا ہی مجھے کشف کے رُو سے معلوم ہوا ہے۔ اور اُن کے صاحبزادہ صاحب نے کہا کہ جب میرے والد تصدیق کرتے ہیں تو مجھے بھی انکار نہیں۔"

(ضمیمہ انجام آتھم ص ۶۰)

# حضرت فقیر صاحب میاں محمود کی کشفی شہادت دربارہ صداقت حضرت احمد علیہ السلام

علاقہ بھاگ بلوچستان اندر ہوئے مرد کامل اک ولی اللہ
صاحب کشف کرامت فقیر صاحب نام میاں محمود سی ماشاء اللہ
حضرت قاضی نذیر حسین صاحبؓ بیان کرن حالات فقیر اللہ
کرن بیان گیا ملاقات خاطر مشہور بزرگ سی اہل اللہ
پیر مرد سو سال دی عمر آہی خوش شکل چہرہ برسے نور اللہ

نیک پاک آہے اک مرد مومن اللہ والڑے دا شغل ذکر اللہ
بلوچستان تے سندھ دے لوک اکثر آئے وچہ خدمت پاون فیض اللہ
لکھ کے خط مسیح موعودؑ ولّے حال عرض کر دے آگئے جری اللہ
حاضر میاں محمود دی وچہ خدمت ہویا شوق زیارت سی سائیں اللہ
میرے نال سوال کلام کر کے کہیتی میاں محمود نے اللہ اللہ

۱ بلوچستان میں ایک علاقہ ہے جو بھاگ کہلاتا ہے اُس علاقہ میں ایک بزرگ صاحب کشف و کرامت اور ولی اللہ ہوا کرتے تھے جو فقیر صاحب میاں محمود کہلاتے تھے۔ سندھ اور بلوچستان کے لوگ دُور دُور سے اُن کی زیارت کے لئے آتے اور اُن سے فیض پاتے تھے ایک دفعہ حضرت قاضی نذیر حسینؓ صاحب تحصیلدار انچارج نیابت بھاگ بلوچستان (جو حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے پرانے صحابہؓ میں سے تھے) اُن سے ملنے کیلئے چلے گئے۔ اور انہوں نے اپنی ملاقات کے سارے حالات ایک خط میں حضرت اقدس علیہ الصلوٰۃ والسلام کو لکھ کر بھیجے جو اخبار الحکم مؤرخہ ۱۰ اگست ۱۹۰۳ء میں شائع شدہ موجود ہیں۔ وہ لکھتے ہیں:-

"حال میں بتقریب دورہ ۱۵ جولائی ۱۹۰۳ء کو جب میں شہر فقیر صاحب سے چند میل کے فاصلہ پر ایک مقام میں پہنچا تو مجھے بتایا گیا کہ جو ارادہ کیا جائے فقیر صاحب بروئے کشف اس سے اطلاع پاکر خود بخود اُسے بتلا دیتے ہیں۔ مجھے فقیر صاحب کی ملاقات کا پیشتر سے اشتیاق تھا مگر میں یہ سوچتا تھا کہ کس مدعا پر آپ کی ملاقات کی جائے۔ حضور پاک مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام کی صداقت پر تو میں پیشتر سے ہی علیٰ وجہ البصیرت ایمان لا چکا ہوں اور اب اس میں کسی قسم کی کوئی گنجائش باقی نہ تھی اور نہ ہے۔ اس خیال سے کہ اگر ایسے بزرگ اور صاحب کشف کی شہادت کشفی حضور ممدوح علیہ السلام کی صداقت دعویٰ پر مل جائے تو منکرین پر حجت ہونے کے علاوہ کیا تعجب کہ بہتوں کے راہ راست پر آنے کا باعث ہو۔ میں نے دل میں ٹھانا کہ فقیر صاحب حضور مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام کے دعوے مسیحیت و مہدویت کی نسبت کشفی شہادت سے کیا بتلا سکتے ہیں۔ اور اس پر اپنا کیا اعتقاد رکھتے ہیں۔ اس ارادہ کو بطور سوال دل میں ٹھانے ہوئے جب میں فقیر صاحب کے مہمانخانہ میں پہنچا تو میری آمد کی اطلاع پاکر بروئے دستور ملکی مزاج پُرسی کے لئے فقیر صاحب نے اپنے بیٹے صاحبزادہ عبدالغفور کو جو قریباً تیس سال کے ہونگے بھیجدیا۔ بعد احوال مزاج پُرسی میں نے خواہش کی کہ میں خود مکان کے اندر جاکر جہاں کہ فقیر صاحب تشریف رکھتے تھے فقیر صاحب سے شرف ملاقات حاصل کروں۔ لیکن فقیر صاحب نے کہلا بھیجا کہ آپ خود باہر آتے ہیں۔ چنانچہ ایک ساعت بعد آپ چار پائی پر لیٹے ہوئے جس کو چھ آدمیوں نے کندھے پر اُٹھایا ہوا تھا تشریف لائے۔ آپ کی عمر قریباً ایک سو برس کے ہے۔ بباعث ضعف پیری و تقاضائے عمر آپ کے ہاتھ پاؤں رعشہ سے کانپتے تھے ریش بالکل سفید اور چہرہ نورانی تھا۔ حواس خمسہ بالکل درست اور بجا تھے۔ اور گفتگو معقولیت سے فرماتے تھے۔ مذہب میں اہل السنت والجماعت اور فرقہ قادریہ کے پابند ہیں۔ اثنائے گفتگو میں جو بہت سے ملکی آدمیوں کے سامنے ہوئی آپ نے مجھ سے استفسار کیا کہ کیا آپ حضرت عیسیٰ (مرزا غلام احمدؑ) کے مرید ہیں؟ جس کا جواب اثبات میں سننے پر آپ نے اپنا وہ قصہ اور حالت برملا بیان فرمائی جس کو آپ کے صاحبزادہ عبدالغفور نے قلمبند کیا۔ جو بہ لف اس کے خدمت میں بھیجتا ہوں۔ (باقی بر صفحہ ۱۴۲)

پچھن آپ مرید ہو حضرت عیسیٰؑ کیتی عرض ہن ٹھیک الحمدللہ — خوشی نال محبت پایا پچھدے حال پاک احمدؑ سچے نبی اللہ

سن کے حال حضرت احمدؑ پاک والا کہندا فضل باری تعالیٰ کراں شکر اللہ — ملیں مسیح موعودؑ دا وقت پایا ہووے زیارت نصیب جے یا اللہ

کیتی عرض میں اگے فقیر صاحب جیہڑا آون والا عیسیٰؑ نبی اللہ — ٹھیک سچا ہے مرزا غلام احمدؑ دسّو کھول کے تسیں ہو ولی اللہ

بقیہ حاشیہ صفحہ ۴۱ - میاں نور احمد سلطان جن کا ذکر اس شہادت قلمبند میں ہے نہایت مشہور صاحب کشف ولی اللہ ہو گذرے ہیں - اور چند سال وفات پا چکے ہیں - فقیر صاحب حضور مرزا صاحب کے حلیہ اور دیگر حالات متعلقہ کی نسبت ایک گھنٹہ تک جب تک کہ آپ تشریف فرما رہے ذکر اور استفسار فرماتے رہے - جوں جوں میں حضرت ممدوح کی زندگی کے پاک حالات بیان کرتا تھا آپ نہایت مسرت سے سنتے اور خوش ہوتے تھے حتیٰ کہ روانہ ہونے کے وقت آپ نے اپنی ریش مبارک پر ہاتھ پھیر کر فرمایا کہ الحمدللہ میں نے اس دار فانی کو چھوڑنے سے پہلے حضور مسیح موعودؑ کا زمانہ پایا - خدا کرے کہ آپ کی زیارت بھی مجھے نصیب ہو - یہ کہہ کر اندر تشریف لے گئے - آپ نے گفتگو میں مجھے بہت کچھ دریافت کرنے کا کم موقعہ دیا - اور خود ہی حالات حضور مسیح موعودؑ کی نسبت دریافت فرماتے رہے جب تک بیٹھے رہے سلسلہ متعلق کوئی اور ذکر نہ ہوا - پاس ادب سے میں نے زیادہ جرأت نہ کی - اور مشکل سے موقعہ پا کر عرض کیا کہ کیا یہ وہی مسیح ہے جس کے آنے کا وعدہ دیا گیا تھا - آپ نے فرمایا کہ

"ہاں وہی ہے اور حضرت عیسیٰ سے مشترک بالصفات ہے"

ذیل میں فقیر صاحب میاں محمود کی شہادت جو ان کے صاحبزادے عبدالغفور صاحب نے قلمبند کی درج کرتا ہوں - وہ یہ ہے:- صاحبزادہ عبدالغفور صاحب لکھتے ہیں :-

"خدا عزّوجلّ را حاضر و ناظر را دانستہ بغرض اظہار صداقت و بطور ادائے شہادت تحریر می نمایم کہ بموجودگی من امروز بالمشافہ قاضی نذیر حسین تحصیلدار صاحب فقیر صاحب میاں محمود احوال بیان نمودہ کہ چہارم سال مے شود کہ ایں جا در بسیاق عوام الناس قصہ مشہور شدہ کہ در پنجاب مرزا غلام احمد حضرت عیسیٰ پیدا شدہ - در ضمیر فقیر خیال افتادہ کہ الحمدللہ کہ خداوند تعالیٰ عجب انسان ظاہر کردہ - اما طاقتے نہ بود کہ از بارگاہِ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم در باب صحت ایں عرض شود - شبے بہ ایں خیال در خواب رفتہ کہ ناگاہ مرشدی میاں نور احمد سلطان در خواب آمدہ فرمود کہ ہمیں مرد تحقیق بسیار بابرکت است - حالا بہ تمام سند صد ثانی نہ دارد و از وے دین زیادتی پذیرد - اقرار کنی نہ کہ انکار - بعدہٗ حضرت عیسیٰ مرزا غلام احمد را دیدم کہ دندانش متصل نہ بودند بلکہ اندک مفصل بودند - و ریش او نورانی و دراز بود - و کفش او پاشنہ نہ داشت - بعدہٗ از خواب بیدار شدم -

تحریر تاریخ ۱۹ ماہ ربیع الآخر ۱۳۲۱ سنہ ہجری — الرقم عبدالغفور ابن فقیر محمود (عفا عنہما)"

اس تحریر پر قاضی نذیر حسین صاحب اپنی حلفیہ شہادت بھی تحریر فرماتے ہیں اور وہ یہ ہے :-

"میں خدائے بزرگ کی قسم کھا کر اظہار حق کی غرض سے تصدیق کرتا ہوں کہ فقیر صاحب میاں محمود نے یہ حالات مندرجہ بالا میرے روبرو بیان کئے اور ان کے صاحبزادہ فقیر عبدالغفور صاحب نے اپنی قلم سے قلمبند کئے کیونکہ فقیر صاحب لکھنے سے معذور ہیں - ۱۵ جولائی سنہ ۱۹۰۳ء"

کہیا اوہی مسیح موعود سچا ڈٹھا کشف اندر میں نے حال واللہ
سچا اِک بابرکت وجود آہا عیسی صفتاں ظہور خلیفۃ اللہ

کئی لوکاں دی مجلس دے وچہ کیتی بیان کشفی شہادت فقیر اللہ
اپنے بیٹے تھیں پھیر لکھوائیکے تے قلمبند کیتی الحمد للہ

گواہی قاضی نذیر حسین رض بھی تصدیق اُتے کرکے بسم اللہ
بھیجی اوہ تصدیق حضور ع ولے تے شائع ہوئی اخبار دے وچہ واللہ

صدی چودھویں وچہ موعود آیا احمد پاک ہوئے مامور اللہ
پاک رب تھیں علم تصدیق کردے احمد پاک دی وقت دے اہل اللہ

اللہ والے ہی اللہ والیاں نوں جانن ولی اللہ کون نبی اللہ
حامد شاہ میاں پاک سنگ پاکاں رنگے گیا اوہو رنگ صبغۃ اللہ

## مخالفوں کو حضرت احمد علیہ السلام کا مباہلہ کے لئے دعوت دینا

جدوں عالماں نے بہت شور پایا سارے ملک دے وچہ اگ لگا دِتی
مہدی پاک دی کر تکذیب اونہاں تکفیر تے مُہر لگا دِتی

شہر شہر پھر کے وچہ عام لوکاں کر مخالفت اگ بھڑکا دِتی
گندی گالیاں نے مندا بول بولن تھوکاں مُنہ دیاں مار ہوا دِتی

احمد پاک نے بھی سارے مولویاں نوں دعوت عام للکار کے چا دِتی
سارے گدی نشین تے عالماں نوں شائع کر ایہہ بات پہنچا دِتی

تُسیں میری تکذیب تکفیر کرکے سارے ملک دے وچہ دُھم مچا دِتی
میں مسیح موعود امام مہدی سچی رب تھیں گل سُنا دِتی

صدق اپنے دی کھول میں نے تشریح بھی لکھ لکھا دِتی
اللہ پاک تھیں خاص تائید والی ایہہ دلیل بھی تُساں بتا دِتی

اللہ پاک تھیں میں مامور آہا مینوں خاص تائید خُدا دِتی
امام مہدی دا خاص نشان ظاہر کرکے میری تصدیق فرما دِتی

آسمان بھی میرا گواہ ہویا چن سورج نے مُہر لگا دِتی
میرے صدق اُتے ایہہ زمین شاہد تصدیق زمانے نے آ دِتی

تُسیں خوب تکذیب تکفیر کرکے دُکھ دین دی حد مُکا دِتی
آخر کار مباہلہ کرن والی گل آخری اساں سُنا دِتی

ہن مباہلے دی تُساں نال مینوں اللہ پاک اجازت فرما دِتی
میرے نال مباہلہ کر دیکھو صدق کذب دی حد لگا دِتی

اللہ جھوٹے نوں کرے ہلاک جلدی آؤ سامنے دعوت ایہہ چا دِتی
اللہ سچے دی کرے تائید نصرت اللہ آپ ایہہ بات بتا دِتی

سارے مولویاں گدی نشین پیراں کر خطاب آواز پہنچا دِتی
جیویں سُنت تے حکم قرآن آہا دعوت وچہ میدان بُلا دِتی

کلّے کلّے دا لکھ کے نام دعوت ایہہ مباہلہ وَج وَجا دِتی
پوے لعنت خدا دی جھوٹیاں تے کھول کھول کے لکھ لکھا دِتی

اِک سال اندر ہووے جھوٹیاں تے نازل غضب عذاب خدا دِتی
آؤ وچہ میدان مباہلہ دے سارے دشمناں خبر پہنچا دِتی

دعوت نامے دی کر رجسٹری بھی پا کے ڈاک وچہ مُہر لگا دِتی
پیراں مولویاں گدی نشین سبھناں وچہ ڈاک ارسال فرما دِتی

سُنو ذکر پیارو سارے دشمناں دی دعوت نامے نے ہوش بھلا دِتی
رنگ اُڈ گئے بجلی آن ڈگی اتے بدن دی رت سکا دِتی

کئی ڈر گئے کئی گنگ ہوئے اہل اللہ تصدیق فرما دِتی
جیہڑے کبر غرور دیوچہ آئے اونہاں رب نے خوب سزا دِتی

کوئی وچہ میدان مباہلہ[1] دے آیا مول نہ پٹھ دکھا دِتی
پھوکاں مُنہ دیاں مار کے عالماں نے پیراں بھروں بلا ٹلا دِتی

حجت ہوئی پوری سارے دشمناں تے احمد پاک تائید خدا دِتی
حامد شاہ میاں متکبراں دی اللہ پاک نے اکھ لگا دِتی

---

[1] حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی مخالفت کا آغاز سنہ ۱۸۹۱ء میں شروع ہوا تھا۔ اُس وقت بعض مخالف علماء نے آپ کو مباہلہ کا چیلنج بھی دیا تھا کہ اگر آپ سچے ہیں تو اسلامی طریق پر ہم سے مباہلہ کریں یعنی دونوں فریق ایک دوسرے کے مقابل پر خدا کی قسم کھائیں کہ ہمارے یہ یہ عقائد ہیں جنہیں ہم سچا یقین کرتے ہیں لیکن ہمارا مخالف فریق انہیں جھوٹا اور خلافِ اسلام قرار دیتا ہے پس اے خدا! ہم دونوں فریقوں میں سے جو فریق تیری نظر میں جھوٹا ہے تو اُس پر لعنت کی مار ڈال اور اُسے دوسرے کے مقابل ذلیل اور رسوا کر کہ حق و باطل میں فیصلہ ہو جائے۔ لیکن چونکہ اُس وقت عام لوگوں کو آپ کے دعویٰ اور دلائل کا پورے طور پر علم نہیں ہوا تھا اور حجت تمام نہیں ہوئی تھی آپ کو اللہ تعالیٰ کی طرف سے مباہلہ کی اجازت نہیں ملی تھی۔ جوں جوں عوام الناس کو آپ کے دعویٰ کا علم ہوتا گیا مخالفت بڑھتی گئی یہاں تک کہ علماء نے کفر کے فتوے لگا کر آپ کو خارج از اسلام قرار دیا اور دجّال اور مفتری کہنا دن رات کا مشغلہ بنا لیا اور آپ دُکھ دینا کارِ ثواب سمجھا۔ یہاں تک کہ احمدیوں کو بھی بے حد دُکھ دیا۔ اُن کے مُردوں کو مسلمانوں کے قبرستانوں میں دفن کرنے سے روکا۔ اُن کی عورتوں کے نکاح باطل قرار دیئے۔ انہیں مسلمانوں نے مسجدوں میں نماز پڑھنے سے روکا بلکہ کہا کہ مسجد ناپاک ہو جاتی ہے۔ انہیں مارنے پیٹنے سے بھی دریغ نہ کیا اور اپنی مخالفت اور بدزبانی کو انتہا تک پہنچا دیا۔ اور بار بار علماء نے آپ کو مباہلہ کا چیلنج دیا تب اللہ تعالیٰ کی طرف سے اجازت پا کر آپ نے ایک لمبی فہرست مسلمان علماء اور گدی نشینوں کی شائع کی اور ان سب کو نام لے لے کر بلایا کہ اگر تم میں سے کسی کو ہمت ہے تو وہ میرے سامنے آ کر مسنون طریق پر مباہلہ کر لے۔ آپ نے لکھا:۔

"اے مخالف مولویو! اور سجادہ نشینو! یہ نزاع ہم میں اور تم میں حد سے زیادہ بڑھ گئی ہے اور اگرچہ یہ جماعت بہ نسبت تمہاری جماعتوں کے تھوڑی سی اور فئۃ قلیلہ ہے تاہم یقیناً سمجھو کہ یہ خدا کے ہاتھ کا لگایا ہوا پودہ ہے خدا اس کو ہرگز ضائع نہیں کرے گا۔ وہ راضی نہیں ہو گا جب تک کہ اسے کمال تک نہ پہنچا دے...... اُسی نے مجھے حکم دیا ہے کہ تا میں آپ لوگوں کے سامنے مباہلہ کی درخواست پیش کروں۔ تا وہ جو راستی کا دشمن ہے وہ تباہ ہو جاوے اور جو اندھیرے کو پسند کرتا ہے وہ عذاب کے اندھیرے میں پڑے۔ پہلے میں نے کبھی ایسے مباہلہ کی نیت نہیں کی اور نہ چاہا کہ کسی پر بددعا کروں...... لیکن اب میں بہت ستایا گیا اور دُکھ دیا گیا۔ مجھے کافر ٹھہرایا گیا۔ مجھے دجّال کہا گیا۔ میرا نام شیطان رکھا گیا۔ مجھے کذّاب اور مفتری سمجھا گیا...... سو اب اُٹھو اور مباہلہ کیلئے تیار ہو جاؤ...... اس مباہلہ کے بعد اگر میں ایک سال کے اندر مر گیا یا کسی ایسے عذاب میں مبتلا ہو گیا جس میں جانبری کے آثار نہ پائے جائیں تو لوگ میرے فتنہ سے بچ جائیں گے اور میں ہمیشہ کی لعنت کے ساتھ ذکر کیا جاؤں گا...... لیکن اگر خدا نے ایک سال تک مجھے موت اور آفاتِ بدنی سے بچا لیا اور میرے مخالفوں پر قہر اور غضبِ الٰہی کے آثار ظاہر ہو گئے اور ہر ایک اُن میں سے کسی نہ کسی بلا میں مبتلا ہو گیا اور میری بددعا نہایت چمک کے ساتھ ظاہر ہو گئی تو دنیا پر حق ظاہر ہو جائیگا اور یہ روز کا جھگڑا درمیان سے اُٹھ جائیگا...... میری دعا کا اثر صرف اس صورت میں سمجھا جاوے کہ تمام وہ لوگ جو مباہلہ کے میدان میں بالمقابل آویں ایک سال تک ان بلاؤں میں سے کسی نہ کسی بلا میں گرفتار ہو جائیں اگر ایک بھی باقی رہا تو میں اپنے تئیں کاذب سمجھونگا۔ اگرچہ وہ ہزار ہوں یا دو ہزار...... گواہ رہ اے زمین اور اے آسمان کہ خدا کی لعنت اس شخص پر کہ اس رسالہ کے پہنچنے کے بعد نہ مباہلہ میں حاضر ہو اور نہ تکفیر اور توہین کو چھوڑے۔" (دیکھو انجام آتھم مصنفہ سنہ ۱۸۹۶ء)

مگر کسی مخالف کو میدان میں آنے کی جرأت نہ ہوئی۔ بعض ڈر گئے اور بعض تکبر اور نخوت میں بڑھے اور جھوٹے بہانوں سے وقت ٹال دیا۔

# حضرت احمد علیہ السلام کا مسیحیوں (عیسائیوں) سے مقابلہ

سنو ذکر ہو کو صدی چودھویں دا آیا وقت خروج دجال کیتا
بحر بر سارا اُس نے چھان مارے چپّہ چپّہ سارا دیکھ بھال کیتا
امریکہ افریقہ نوں کر قابو مصر شام عراق بے حال کیتا
سارے ملکاں نوں زیر فرمان کر کے کم دجل فریب دے نال کیتا
اس دجال چنڈال خروج ہویا فتنہ دین صلیب اُچھال کیتا
خطرناک عیسائیاں دا مذہب جھوٹا جھوٹ بولنے وچ کمال کیتا
فتنہ سخت عیسائیاں پادریاں دا باسی کڑھی نے خوب اُبال کیتا
کئی بنے عیسائی مرتد ہو گئے مسلماناں دا جو مندا حال کیتا
خبر وچ قرآن موجود آہی ذکر ربّ سچے ذوالجلال کیتا
نبی پاکؐ نے وچ حدیث دیکھو کھول کھول ظاہر سارا حال کیتا
دے کے خبر بخاری دسی گل ساری اصحابؓ نے جدوں سوال کیتا
ٹھیک وقت آیا صدی چودھویں دا شور پادریاں زور کمال کیتا
سراجدین عیسائی عبداللہ آتھم عبدالحق مرتد جو حال کیتا
ایہناں پادریاں دا حملہ سخت ہویا تے خروج کانے دجال کیتا
جری اللہ نے وچ میدان آ کے دجل جھوٹ دا ردّ ابطال کیتا

یورپ وچوں مسیحی اقوام اُٹھ کے ساری دُنیا نوں خوب پامال کیتا
خشکی تری اُتے سارے پھیل گیا قبضہ خوب چھا کے جال کیتا
آسٹریلیا تے انڈونیشیا بھی مندا حال جنوب شمال کیتا
ساری دُنیا تے کر اقتدار حاصل مخلوق نوں بہت پامال کیتا
تساں لوکاں نوں حال معلوم سارا جو کجھ ہند پنجاب دے نال کیتا
بیٹا مریم دا اوہن پتر ربّ دا اے پھیر ربّ بنا کے قال کیتا
حملہ سخت اسلام تے پادریاں نے بہت زور سے شور دے نال کیتا
آہا دولت حکومت دا رعب بھارا کم لالچ دے کے زر مال کیتا
سورۃ کہف دے شروع دے وچ دیکھو ہے بیان سارا احوال کیتا
ہووے دین صلیب دی خوب ٹکر ذکر دین اسلام دے نال کیتا
مرد فارسی آوے مسیح ہو کے کرے کسر صلیب مقال کیتا
حملے دین اسلام تے خوب کر دے مسلماناں نوں خوب پامال کیتا
ایہہ بے غیرت دیوث خنزیر آہے سچے دین دے نال قتال کیتا
یارو قاتل دجال بھی آ گیا جس نے کسر صلیب کمال کیتا
پھیر حق نوں کھول کے خوب ظاہر سچے دین دا حسن جمال کیتا

لکھاں جنگ منور دا حال سارا دشمن وچ میدان پامال کیتا
شیر اللہ نے نال تائید ربی حامد قتل دجال چنڈال کیتا

۵ دیکھو بخاری کتاب التفسیر تفسیر سورۃ جمعہ - دیکھو بخاری کتاب بدء الخلق باب نزول عیسیٰؑ -

# جنگِ مقدس کا آغاز

سن اٹھاراں سو ترانوے دے وچہ آ کے حضرت احمد علیہ السلام میاں (۱۸۹۳ء)
زبردست کتاب[1] تصنیف کر کے کیتی خوب حجت اتمام میاں
زندہ برکت والا آہا دین سچا اللہ پاک ولّوں اسلام میاں
کر کے قلب روشن کامل نور بخشے ہوون دور سارے ابہام میاں
رشتہ رب دے نال ایہہ جوڑ دیوے اللہ کرے الہام کلام میاں
لکھے پادریاں تائیں خطاب کر کے بھیجے خط تُسیں میرے نام میاں
مسیحی مذہب تے دین اسلام والا ہووے فیصلہ لا کلام میاں

سارے پادریاں اتے عیسائیاں نوں کر کے خوب دعوت اسلام میاں
خوبی دین اسلام دی ظاہر کیتی کھول کھول کے گل کلام میاں
اعلیٰ پاک مکمل تعلیم دیوے نال روشن دلائل تمام میاں
شک شبے ناہیں اطمینان حاصل ملے رب ولّوں انعام میاں
ملے ربدی خاص تائید نصرت آسمانی نشان مدام میاں
تیاری جنگ مقدس دی عیسائیاں کردے ہووے نال جو اہل اسلام میاں
ہووے اک مباحثہ میدان اندر کر کے اُنہیں وڈا اہتمام میاں

[1] حضرت اقدس علیہ السلام نے عیسائیوں پر اتمام حجت کیلئے ۸ مئی ۱۸۹۳ء کو رسالہ حُجّۃُ الاسلام شائع فرمایا جس میں عیسائی پادریوں کو اس عظیم الشان صداقت کی طرف دعوت دی کہ دنیا میں زندہ اور بابرکت اور اپنے اندر آسمانی روشنی رکھنے والا مذہب صرف اسلام ہے جس کے ثبوت کے نشان اب بھی اس کے ساتھ ویسے ہی ہیں جیسے پہلے تھے اور عیسائی مذہب بالکل تاریکی میں پڑا ہوا ہے اور زندہ مذہب کی علامتیں کچھ بھی اس میں موجود نہیں۔ اور پھر اس دعوے کے دلائل بھی پیش کئے اور مزید یہ بھی لکھا:-

"کہ ڈاکٹر صاحب (پادری ہنری مارٹن کلارک) مندرج العنوان نے بذریعہ اپنے بعض خطوط کے یہ خواہش ظاہر کی کہ وہ علمائے اسلام کے ساتھ ایک جنگ مقدس کے لئے تیاری کر رہے ہیں۔ انہوں نے اپنے خط میں یہ بھی ظاہر کیا ہے کہ یہ جنگ ایک پورے پورے فیصلہ کے لئے کیا جائیگا۔ اور یہ بھی دھمکی دی کہ اگر علمائے اسلام نے اس جنگ سے منہ پھیر لیا یا شکست فاش کھائی تو آئندہ ان کا استحقاق نہیں ہوگا کہ مسیحی علماء کے مقابل پر کھڑے ہو سکیں یا اپنے مذہب کو سچا سمجھ سکیں یا عیسائی قوم کے سامنے دم مار سکیں۔ اور چونکہ یہ عاجز روحانی جنگوں کے لئے مامور ہو کر آیا ہے اور خدا تعالیٰ کی طرف سے الہام پا کر یہ بھی جانتا ہے کہ ہر ایک میدان میں فتح ہم کو ہی ہے اسلئے بلاتوقف ڈاکٹر صاحب کو بذریعہ خط اطلاع دی گئی ہے کہ ہماری عین مراد ہے کہ یہ جنگ وقوع میں آ کر حق اور باطل میں کھلا کھلا فرق ظاہر ہو جاوے اور نہ صرف اس پر کفایت کی گئی بلکہ چند معزز دوست بطور سفیرانِ پیغام جنگ ڈاکٹر صاحب کی خدمت میں بمقام امرتسر بھیجے گئے جن کے نام نامی یہ ہیں:- مرزا خدا بخش صاحب... شیخ رحمت اللہ صاحب۔ مولوی عبدالکریم صاحب۔ منشی غلام قادر فصیح صاحب میاں محمد یوسف خان صاحب۔ شیخ نور احمد صاحب... وغیرہم۔ تب ڈاکٹر صاحب اور میرے دوستوں میں جو میری طرف سے وکیل تھے کچھ گفتگو ہو کر یہ بات قرار پائی کہ یہ مباحثہ بمقام امرتسر واقع ہو اور ڈاکٹر صاحب کی طرف سے اس جنگ کا پہلوان مسٹر عبداللہ آتھم سابق اکسٹرا اسسٹنٹ تجویز کیا گیا اور یہ بھی ان کی طرف سے تجویز کیا گیا کہ فریقین تین تین معاون اپنے ساتھ رکھنے کے مجاز ہونگے اور ہر ایک فریق کو چھ چھ دن فریق مخالف پر اعتراض کرنے کے لئے دیئے گئے۔ اس طرح پر کہ اول چھ روز ہمارا حق ہوگا کہ ہم فریق مخالف کے مذہب اور تعلیم اور عقیدہ پر اعتراض کریں۔ مثلاً حضرت مسیح علیہ السلام کی الوہیت اور ان کے منجی ہونے کے بارے میں ثبوت مانگیں یا اور کوئی اعتراض جو مسیحی مذہب پر ہو سکتا ہے پیش کریں۔ ایسا ہی فریق مخالف کا بھی حق ہوگا کہ وہ بھی چھ روز تک (باقی ص۴۷ پر)

| | |
|---|---|
| پادریاں نوں ہوشیار کر کے لکھدے احمد علیہ السّلام میاں | میں مامور ہاں وچہ میدان کرساں غالب دین سچّا اسلام میاں |
| ظالم جنگ روحانی دے گھڑ اکیتا مینوں ربّ نے کر الہام میاں | میری فتح ہوسی غلبہ ہے میرا دشمن ہر میدان ناکام میاں |
| اوُدچہ میدان عیاں ہووے سچ جھوٹ دا فرق تمام میاں | کیہڑا دین سچّا اتے کون جھوٹا مذہب عیسوی یا اسلام میاں |

وچہ حق باطل فرق ظاہر ہووے دیکھن لوک خواص عوام میاں
جنگ فیصلہ کُن میدان اندر ہووے میاں حامد لاکلام میاں

بقیہ حاشیہ از صفحہ ۴۶ - اسلامی تعلیم پر اعتراض کئے جائیں۔ اور یہ بھی قرار پایا کہ مجلسی انتظام کے لئے ایک صدر انجمن مقرر ہو جو فریق مخالف کے گروہ کو شور و غوغا اور ناجائز کارروائی اور دخل بے جا سے روکے۔ اور یہ بات بھی باہم مقرر اور مسلّم ہو چکی کہ ہر ایک فریق کے ساتھ پچاس سے زیادہ اپنی قوم کے لوگ نہیں ہوں گے۔ اور فریقین ایک سو ٹکٹ چھاپ کر پچاس پچاس اپنے اپنے آدمیوں کے حوالے کریں گے۔ اور بغیر دکھلانے ٹکٹ کے کوئی اندر نہ آسکے گا۔ اور آخر پر ڈاکٹر صاحب کی خاص درخواست سے یہ بات قرار پائی کہ یہ بحث ۲۲ مئی ۱۸۹۳ء سے شروع ہونی چاہیئے۔ انتظام مقام مباحثہ اور تجویز مقام مباحثہ ڈاکٹر صاحب کے متعلق رہا اور وہی اس کے ذمہ دار ہوئے۔ اور بعد طے ہونے ان تمام مراتب کے ڈاکٹر صاحب اور اخویم مولوی عبدالکریم صاحب کی اس تحریر پر دستخط ہو گئے جس میں شرائط بہ تفصیل لکھے گئے تھے۔ اور یہ قرار پایا کہ ۱۵ مئی ۱۸۹۳ء تک فریقین ان شرائط مباحثہ کو شائع کر دیں اور پھر میرے دوست قادیان پہنچے۔ اور چونکہ ڈاکٹر صاحب نے اس مباحثہ کا نام جنگ مقدس رکھا ہے اس لئے ان کی خدمت میں بتاریخ ۲۵ اپریل ۱۸۹۳ء کو لکھا گیا کہ وہ شرائط جو میرے دوستوں نے قبول کئے ہیں وہ مجھے بھی قبول ہیں۔" (حجۃ الاسلام صفحہ ۲ طبع دوم)

علاوہ ازیں حضرت اقدس علیہ السلام نے بذریعہ رجسٹرڈ خط یہ امر بھی ڈاکٹر پادری مارٹن کلارک کے سامنے رکھا کہ مباحثہ کے ہر چھ دن کے بعد فریقین میں مباہلہ بھی ہو اور صرف اس قدر کافی ہے کہ فریقین اپنے اپنے مذہب کی تائید کے لئے خدا تعالیٰ سے آسمانی نشان چاہیں اور ان نشانوں کے ظہور کے لئے ایک سال کی میعاد قائم ہو۔ پھر جس فریق کی تائید میں آسمانی نشان ظاہر ہو جو انسانی طاقتوں سے بڑھ کر ہو جس کا مقابلہ فریق مخالف سے نہ ہو سکے تو لازم ہو گا کہ فریق مغلوب اس فریق کا مذہب اختیار کرے جس کو خدا تعالیٰ نے اپنے آسمانی نشانوں کے ساتھ غالب کیا ہے اور مذہب اختیار کرنے سے اگر انکار کرے تو واجب ہو گا کہ اپنی نصف جائیداد کو اس سچے مذہب کی امداد کی غرض سے فریق غالب کے حوالے کر دے۔ مگر اس مباہلہ والی شرط کو عیسائیوں نے نہ مانا۔

دراصل یہ مباحثہ جنڈیالہ کے مسلمانوں اور عیسائیوں میں ہونا قرار پایا تھا۔ جنڈیالہ کے مسلمانوں نے حضرت اقدس علیہ السلام کو مباحثہ کے لئے بلایا۔ اور عیسائیوں نے پادری مارٹن کلارک کو امرتسر سے مباحثہ کیلئے مدعو کیا۔ اسی طرح ابتداء تو چھوٹوں سے شروع ہوئی مگر آخر بڑے سامنے آ گئے اور مباحثہ حضرت اقدس علیہ السلام اور امرتسر کے مسیحی پادریوں کے درمیان بمقام امرتسر ہونا قرار پا گیا۔ مسیحی پادریوں کا نمائندہ ڈپٹی عبداللہ آتھم تھا جسے نہ صرف خود اپنے علم و فضل پر ناز تھا بلکہ کل مسیحی پادریوں کو اس کے علمی کمالات پر بڑا فخر تھا پادری مارٹن کلارک مباحثہ تو منظور کر بیٹھے مگر بعد میں بہت گھبرائے۔ اور مولوی محمد حسین بٹالوی کے فتویٰ تکفیر کو لے کر ۱۲ مئی ۱۸۹۳ء کو ایک اشتہار بطور ضمیمہ اخبار نور افشاں میں شائع کیا اور مسلمانوں کو بھڑکایا کہ تم ایسے شخص کو اپنا نمائندہ بنا رہے ہو جسے تمام محمدی علماء کافر اور مرتد بنا رہے اس کے جواب میں حضرت اقدس علیہ السلام نے ایک زبردست رسالہ "سچائی کا اظہار" تصنیف فرمایا۔ منہ

# ڈپٹی عبداللہ آتھم سے مباحثہ جو جنگِ مقدس[۱] کے نام سے موسوم ہوا

عیسائیاں نال مباحثہ ذکر کرساں سنو دوستو خوب سامان ہوئے
امرتسر مقام تجویز ہویا سارے لوک اوتھے جمع آن ہوئے
کارن جنگ تیار عیسائیاں دے وڈے اک مشہور جوان ہوئے
جنّ کے پادریاں آتھم نوں کھڑا کیتا کارن جنگاں جو سحر بیان ہوئے
ڈپٹی آتھم مقابلہ کرن خاطر جری اللہ دے سامنے آن ہوئے
احمدؐ پاک اسلام دے شیر آہے آخر جنگ دے گرم میدان ہوئے
دونوں طرفاں تھیں خوب دلائلاں دے چھٹے تیر ہور کھچ کمان ہوئے
ڈھول دین صلیب دا دبدا سی سُنن والڑے بہت حیران ہوئے
حق کھول کے سامنے رکھ دتا پختہ روشن دلائل بیان ہوئے
خوبی دین اسلام دی ہوئی ظاہر جھوٹھ دین صلیب عُریان ہوئے
لگی ضرب کاری زور دار بھاری گئی عقل ماری پشیمان ہوئے

ایس پادریاں نال مقابلے دا نام جنگ مقدس نشان ہوئے
شرطاں طے ہو کے پھر مباحثے دی ۲۲ بائی مئی تاریخ اعلان ہوئے
سارے پادریاں چوں جو نامی عبداللہ آتھم پہلوان ہوئے
مذہب عیسوی تے اسلام والی ایس جنگ دے خوب سامان ہوئے
نال پادریاں دا وڈا لاؤ لشکر جس نوں دیکھ کے لوک حیران ہوئے
وڈا معرکہ وچہ میدان ہویا چلے وار جد تیغ سنان ہوئے
زور دار دلائل اسلام والے سُن کے آتھم دے خطا اوسان ہوئے
احمدؐ پاک نے ڈھول دے پول کھولے مار جھوٹھ دے راز عریان ہوئے
تیغ روشن دلائل دی جدوں چلی حق سچ بیان عیان ہوئے
آوے کجھ جواب نہ پادریاں نوں پریشان ہوئے پریشان ہوئے
کوئی جائے قرار نہ نظر آوے آتھم صاحب آہے نیم جان ہوئے

[۱] حضرت اقدس علیہ الصلوٰۃ والسلام اور عیسائیوں کے درمیان یہ مباحثہ امرتسر میں ۲۲ مئی ۱۸۹۳ء سے شروع ہو کر ۵ جون ۱۸۹۳ء تک رہا جو جنگ مقدس کے نام سے موسوم ہوا۔ جلسہ مباحثہ ۲۲ مئی پیر کے دن ڈاکٹر ہنری کارٹن کلارک کی کوٹھی پر صبح چھ بجے شروع ہوا۔ مسلمانوں کی طرف سے منشی غلام قادر فصیح وائس پریذیڈنٹ میونسپل کمیٹی سیالکوٹ میر مجلس قرار پائے اور عیسائیوں کی طرف سے ڈاکٹر پادری ہنری مارٹن کلارک صاحب میر مجلس قرار پائے۔ ڈپٹی عبداللہ آتھم کے معاونین تین پادری تھے۔ اول ٹھاکر داس پادری عبداللہ اور پادری ٹامس ہاول بھی تھے اور کسی تقریر کنندہ کو گھر سے کوئی تحریر لکھ کر لانے کی اجازت نہ تھی۔ قاعدہ یہ تھا کہ ہر ایک تقریر کنندہ اپنی تقریر ایک گھنٹہ تک لکھواتا تھا۔ پھر وہ لکھی ہوئی تقریر بلند آواز سے پڑھ کر سُنائی جاتی تھی۔ اس کے بعد فریق ثانی ایک گھنٹہ تک جواب لکھواتا تھا۔ پھر وہ لکھا ہوا جواب بھی بلند آواز سے پڑھ کر سُنایا جاتا تھا۔ اس کے بعد فریقین کی تحریروں پر دونوں پریذیڈنٹوں کے دستخط ہو جاتے تھے اور جلسہ برخاست ہو جاتا تھا۔ چونکہ یہ مباحثہ جنگ مقدس کے نام سے چھپا ہوا کتاب کی شکل میں موجود ہے اس لئے ہر شخص اسے خود پڑھ کر دیکھ سکتا ہے کہ حضرت اقدس علیہ السلام نے جو شرائط مباحثہ کے شروع میں لگائی تھیں ڈپٹی عبداللہ آتھم نے اُن کی پابندی نہیں کی۔ ورنہ اُن کو معلوم ہو جاتا کہ قرآن اور انجیل میں سے کامل کتاب کونسی ہے۔ کیونکہ اُن میں سے ایک اہم شرط یہ تھی کہ ہر فریق سوال یا جواب اور دلائل اپنی اپنی الہامی کتاب کے حوالہ سے پیش کرے اور اس کے بیان سے باہر نہ جائے اور اپنی طرف سے کوئی بات یا دلیل پیش نہ کرے۔ مگر عبداللہ آتھم نے اس شرط کی پابندی بالکل نہیں کی وغیرہ۔

ان فق دی جدوں گئی جھلّی سارے پادری بہت حیران ہوئے
انّھے لُولے لنگڑے کجھ جمع کرکے کیتے پیش جو وچہ میدان ہوئے
کارزار دے گرم میدان اندر لوک دیکھ کے بہت حیران ہوئے
مرزا صاحب ہُن کی جواب دیسن آہے پادری شوخ زبان ہوئے
احمدؑ پاک دا پختہ جواب تکھاں سُن کے لوک جیوں سُنسان ہوئے
احمدؑ پاک ٢ دو ٹوک جواب دتّا دل پادریاں دے لرزان ہوئے
دیکھو یسوع مسیح بیان کردے جیکر رائی برابر ایمان ہوئے
پتھر رکھے بیمار ہو جان چنگے سارے کھڑے نے وچہ میدان ہوئے
ایمانداری دا دسّو نشان آکھے جو انجیل دے وچہ بیان ہوئے
سادا دعوی ناہیں دعوی تُساں دا اسے ثابت کردسے اہلِ ایمان ہوئے
ایماندار دے جو نشان آہے دیکھو وچہ بیان قرآن ہوئے
کیہا دین مسیح دے حامیاں نوں آوے سامنے مرد میدان ہوئے
رنگ فق ہو یا سُنکے پادریاں دا پریشان ہوئے پریشان ہوئے
گئی عقل ماری لگی ضرب کاری پردے باطل دے سب عریان ہوئے

شرمسار ہوکے اک چال چلّی[5] جدوں دیکھیا حال ویران ہوئے
احمدؑ پاک تائیں کہن کر دو چنگے جیکر آپ مسیح زمان ہوئے
آپس وچہ آکھن اک دوسرے نوں پورے پادریاں دے ارمان ہوئے
ساری گل کلام نوں سُنن خاطر لوک جمع آ وچہ میدان ہوئے
کراں حال احوال بیان سارا سارے پادری بھی پریشان ہوئے
دعوی تُساں دا وچہ انجیل دیکھو ایمان دار دے جو نشان ہوئے
معجزات کمال دکھال سکدا صاف صاف بیان عیان ہوئے
دانہ رائی برابر ایمان رکھدا جیہڑا انساں دے وچہ انسان ہوئے
ورنہ سارے عیسائی تے پادری بھی ظاہر ظاہر بیکے بے ایمان ہوئے
انّھے لُولے سارے دیکھو جمع ہوئے موجود نے وچہ میدان ہوئے
میں بھی اپنے وچہ دکھال دیساں جیہڑے وچہ قرآن نشان ہوئے
آکے قول مسیح نوں کرے سچّا تے انجیل دے جو بیان ہوئے
کیوں بیان انجیل نوں کرن سچّا ہو حیران سارے پشیمان ہوئے
بحرِ شرم حیا وچہ غرق ہوکے غلطی اپنی وچہ غلطان ہوئے

[5] مباحثہ کے دوران میں ۲۶ مئی ۱۸۹۳ء کو عیسائیوں نے حضرت اقدس علیہ السلام کو شرمندہ اور ذلیل کرنے کیلئے یہ شرارت کی کہ چند لُولے لنگڑے اور اندھوں کا ایک ٹولا ڈاکٹر پادری مارٹن کلارک کی کوٹھی پر جمع کیا اور عین مباحثہ کے دوران میں آپ کے سامنے لاکر کھڑا کر دیا اور کہا۔ کہ حضرت مسیح تو لُولوں لنگڑوں اور اندھوں کو اچھا کیا کرتے تھے۔ آپ کا دعویٰ بھی مسیح ہونے کا ہے دُور جانے کی ضرورت نہیں یہ مریض حاضر ہیں آپ انہیں اچھا کرکے دکھائیں۔ جب انہوں نے یہ بات پیش کی تو سب لوگ حیران رہ گئے۔ اور حیرت سے اس بات کا انتظار کرنے لگے کہ دیکھیں حضرت اقدسؑ اس کا کیا جواب دیتے ہیں۔ عیسائی لوگ تو اپنی اس کارروائی پر بہت خوش تھے کہ آج ہم بھری مجلس میں مرزا صاحب کو شرمندہ اور ذلیل کرینگے۔ لیکن جب حضرت اقدس علیہ السلام نے اس مطالبہ کا جواب دیا تو اُن کی ساری شوخی کرکری ہوگئی اور ساری خوشی غمی سے بدل گئی۔ اور وہ جو فتح کے خواب دیکھ رہے انہیں نہ صرف شکست ہوئی بلکہ سخت ذلت اور شرمندگی اٹھانی پڑی۔ اور حاضرین آپ کے جواب کی معقولیت اور برجستگی کے قائل ہوگئے۔ اور عش عش کر اُٹھے۔ آپ نے فرمایا کہ اس قسم کے مریضوں کو اچھا کرنا تو انجیل میں لکھا ہے۔ ہم تو اس کے قائل نہیں۔ ہمارے نزدیک مسیح کے معجزات کا رنگ اور تھا (یعنی روحانی تھا) یہ تو انجیل کا دعویٰ ہے کہ وہ ایسے بیماروں کو جسمانی رنگ میں اچھا کرتے تھے۔ لیکن اسی انجیل میں یہ بھی لکھا ہے کہ (باقی صفحہ ۵۰ پر)

پہنچی زک بھاری لگا زخم کاری دیکھے خلق ساری بے ایمان ہوئے
بحر شرم حیا دی لہر اندر شرمسار ہو کے غرقان ہوئے
یارو پختہ جواباں نوں لوک سُن کے حضرت اقدسؑ اُتّے قربان ہوئے
پیا درہ روز رہیا زور شور بھارا تے مقابلے وچہ میدان ہوئے
تاب گئی نہ جھلی عیسائیاں تھیں ڈاہڈے حق اگے عاجزان ہوئے

بھری مجلس دے وچہ ذلیل ہو کے خوار جنگ دے وچہ میدان ہوئے
چوری چوری اُٹھے ٹُولے لنگڑیاں نوں لگے پھیر کھسکا چالان ہوئے
زور علم تے قلم دا دیکھ سارے قائل دوست دشمن اُس آن ہوئے
فتح دین اسلام دی ہوئی آخر مذہب عیسوی دے بطلان ہوئے
یارو کسر صلیب مسیحؑ کیتی ظاہر ربّ دے خاص نشان ہوئے

بقیہ حاشیہ صـ۴۹ - اگر تم میں ذرّہ بھر بھی ایمان ہو تو تم لوگ اس سے بڑھکر عجیب کام کر سکتے ہو اور ایک اَور جگہ مرقس ۱۶: ۱۷ میں لکھا ہے "اور دے جو ایمان لائیں گے اُن کے ساتھ یہ علامتیں ہونگی کہ وہ میرے نام سے دیووں کو نکالیں گے اور نئی زبانیں بولیں گے۔ سانپوں کو اُٹھالینگے اور اگر کوئی ہلاک کرنے والی چیز پئیں گے انہیں کچھ نقصان نہ ہوگا۔ وے بیماروں پر ہاتھ رکھیں گے تو چنگے ہو جاویں گے۔" پس ان مریضوں کا ہمارے سامنے پیش کرنا آپ لوگوں کا کام نہیں بلکہ ہمارا کام ہے۔ اور اب ہم انہیں مریضوں کو جو آپ لوگوں نے نہایت مہربانی سے جمع کر لئے ہیں آپ کے سامنے پیش کر کے کہتے ہیں کہ براہ مہربانی انجیل کے فرمودہ کے مطابق اگر آپ لوگوں میں ایک رائی کے دانہ کے برابر بھی ایمان ہے تو ان مریضوں پر ہاتھ رکھ کر کہیں کہ اچھے ہو جاؤ۔ اگر یہ اچھے ہو گئے تو ہم یقین کریں گے کہ آپ لوگوں کے اندر کوئی ایمان ہے۔ ورنہ نہ آپ میں کوئی ایمان ہے اور نہ آپ کے مذہب میں کوئی زندگی ہے۔ مگر آپ پر یہ واضح رہے کہ ہم پر یہ الزام نہیں آسکتا کیونکہ اللہ جل شانہٗ نے قرآن کریم میں ہماری یہ نشانی نہیں لکھی کہ تمہارے ایمان کی یہ نشانی ہے کہ تم بیماروں پر جب ہاتھ رکھو گے تو وہ فوراً اچھے ہو جاویں گے۔ بلکہ یہ فرمایا ہے کہ میں اپنی رضا اور مرضی کے موافق تمہاری دُعائیں قبول کرونگا۔ اور اگر کوئی دُعا قبول کرنے کے لائق نہ ہوگی اور مصلحتِ الٰہی کے مخالف ہوگی تو اگر خدا چاہے تو اس میں اطلاع دی جاوے گی۔ یہ کہیں نہیں فرمایا کہ تم کو یہ اقتدار دیا جائیگا کہ تم اقتداری طور پر جو چاہو سو کر گذرو گے۔ مگر حضرت مسیح نے تو اپنے تابعین کو بیماروں کو چنگا کرنے کا اختیار دیا ہے دیکھو متی باب ۱۰۔ اب آپ میں اگر رائی کے دانہ کے برابر بھی ایمان ہے تو ان بیماروں کو ہاتھ رکھ کر اچھا کر دو۔" حضرت اقدس علیہ السلام کے اس پختہ برجستہ اور مدلّل جواب نے عیسائیوں کے ہوش اُڑا دیئے۔ دیکھنے والے کہتے ہیں کہ حضرت مسیح موعود علیہ السلام کا یہ جواب سُنکر عیسائی پادری مبہوت ہو گئے اور ایسے سراسیمہ ہوئے کہ حواس باختہ ہو گئے۔ جتنے وہ خوش تھے کہ ہم نے یہ حربہ چلا کر اپنے حریف اور مدمقابل کو زیر کر لیا اور فتح کے خواب دیکھ رہے تھے حضرت اقدس علیہ السلام کا یہ جواب اُن کے سر پر ایک ایسے بم کی طرح گرا کہ طلسمِ صلیب کے سارے خیالی قلعے مسمار ہو کر رہ گئے۔ اُن کی خیالی فتح مبدّل بہ شکست ہو گئی اور بجائے لینے کے دینے پڑ گئے۔ چہروں پر مُردنی چھا گئی۔ اُلٹی آنتیں گلے پڑ گئیں اور بھری مجلس میں نہایت خفت اُٹھائی اور اپنے سر پر سے بلا ٹلانے کے لئے ان مریضوں کو جو انہوں نے اپنی فتح کی اُمید میں محنت سے جمع کئے تھے چپکے چپکے مجلس سے کھسکا دیا۔

"جنگ مقدس" کو پڑھ کر دیکھو۔ حضرت اقدس علیہ السلام نے جو اعتراض بھی عیسائیت پر کیا ہے وہ قرآن مجید سے کیا ہے اور جو دعویٰ بھی اسلام کے متعلق کیا ہے اُسے قرآن مجید سے پیش کیا ہے اور اس دعوے کی جو دلیل بھی دی ہے قرآن مجید سے دی ہے۔ اسی طرح عیسائیوں کے اعتراضوں کا جو جواب بھی دیا ہے وہ قرآن مجید سے دیا ہے۔ آپ کا دعویٰ یہ تھا۔ کہ خدا کی کامل اور مکمل کتاب وہ ہے کہ اپنا دعویٰ بھی خود بیان کرے اور دلیل بھی خود ہی پیش کرے۔ وہ کامل کتاب نہیں کہلا سکتی جو دعویٰ تو کر دے مگر دلیل کے لئے دوسروں کی محتاج ہو۔ لیکن ڈپٹی عبداللہ آتھم یہ التزام قطعًا نہ کر سکے کہ جو دعویٰ بھی وہ کرتے انجیل سے کرتے اور اس کے ثبوت کے لئے دلیل بھی انجیل سے ہی دیتے۔ یا قرآن پر جو اعتراض کرتے وہ بھی انجیل سے کرتے اور ہر اعتراض کا جواب بھی انجیل سے ہی دیتے۔ وہ جو بھی دعویٰ اور دلائل پیش کرتے رہے وہ ان کی اپنی ہی اختراع اور دماغ سوزی تھی۔ حالانکہ شرط بھی یہی تھی کہ ہر فریق اپنی اپنی الہامی کتاب کے بیان سے باہر نہ جائے۔ مگر وہ اس شرط کی پابندی نہ کر سکے۔

دن آخری آیا مباحثے دا احمدؐ پاک دتّوں ایہہ اعلان ہوئے[1]
عاجز بندے نوں ربّ بنان والے حضرت عیسیٰ مسیح انسان ہوئے
ہوئے اوہناں نے ذلّت دی مار آخر جے نہ حقّ وَلّے رجوع آن ہوئے
ڈپٹی آتھم نوں جدوں خطاب کیتا آہے بہت سی تیز زبان ہوئے
ایہہ گلّ بھاری آتھم سُنی ساری ہویا خوف طاری لرزان ہوئے
نال خوف زبان نکال باہر کہندے سُخن آہے نیم جان ہوئے
شوخی اتے شرارت نوں چھڈ دتّا توہین تھیں بند زبان ہوئے

جیہڑا جھوٹا فریق ہے اساں وچّوں جیہڑا حق تھیں نافرمان ہوئے
پندرہ ماہ اندر وچہ ہاویہ دے ڈُٹّے جان ایہہ خاص نشان ہوئے
اتے ربّ دی نال تائید نصرت عزّت سچّے دی وچہ جہان ہوئے
نبیؐ پاک تائیں دجّال لکھ کے توڑی ظلم دی حدّ شیطان ہوئے
چہرہ زرد آہا مُنہ فق ہویا کنّ پکڑ کے کھول دہان ہوئے
نبیؐ پاک نوں نہیں دجّال کیہا رجوع حق وَلّے آخر آن ہوئے
فتح ہوئی اسلام دی میاں حامدؐا ظاہر کسرِ صلیب نشان ہوئے

[1] اس مباحثہ کے آخری دن حضرت اقدس علیہ السلام نے اپنے آخری پرچہ میں یہ پیشگوئی بھی تحریر فرمائی :- "آج رات جو مجھ پر کُھلا وہ یہ ہے کہ جب میں نے بہت تضرع اور ابتہال سے جناب الٰہی میں دُعا کی کہ تو اس امر میں فیصلہ کر اور ہم عاجز بندے ہیں تیرے فیصلہ کے سوا کچھ نہیں کر سکتے تو اس نے مجھے یہ نشان بشارت کے طور پر دیا ہے کہ اس بحث میں دونوں فریقوں میں سے جو فریق عمداً جھوٹ کو اختیار کر رہا ہے اور سچے خدا کو چھوڑ رہا ہے اور عاجز انسان کو خدا بنا رہا ہے وہ انہی دنوں مباحثہ کے لحاظ سے یعنی فی دن ایک مہینہ لے کر ۱۵ ماہ تک ہاویہ میں گرایا جاویگا اور اس کو سخت ذلت پہنچے گی بشرطیکہ حق کی طرف رجوع نہ کرے۔ اور جو شخص سچ پر ہے اور سچے خدا کو مانتا ہے اس کی اس سے عزّت ظاہر ہوگی۔"
اور تحریر فرمایا کہ "اب ڈپٹی صاحب سے پوچھتا ہوں کہ اگر یہ نشان پورا ہو گیا۔ تو کیا یہ سب آپ کے منشاء کے موافق کامل پیشگوئی اور خدا کی پیشنگوئی ٹھہرے گی یا نہیں۔ اور رسول اللہ صلعم کے سچے نبی ہونے کے بارے میں جن کو "اندرونہ بائیبل" میں دجّال کے لفظ سے آپ نامزد کرتے ہیں محکم دلیل ہو جائیگی یا نہیں ہو جائیگی۔" اس پیشنگوئی ڈپٹی عبداللہ آتھم کا خوف سے چہرہ زرد پڑ گیا۔ اور اُس نے زبان باہر نکال کر اور کانوں پر ہاتھ رکھ کر کہا کہ معاذ اللہ میں نے کب آنحضرت صلعم کو دجّال کہا ہے۔ گویا وہ اپنی گستاخی سے اُسی وقت وہیں رجوع کر گیا۔ سارا مباحثہ پڑھ کر دیکھ لو جیسا کہ پادریوں کی عادت ہے عبداللہ آتھم بھی شوخیاں دکھاتا رہا اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی تحقیر کا مرتکب ہوتا رہا ہے۔ اُس نے کوئی دلیل یا دعویٰ انجیل سے پیش نہیں کیا اور اپنی ہی طبع آزمائی اور خیالات آرائی کرتا رہا ہے جن کا کوئی ثبوت عقلی یا نقلی نہیں دیا۔ اور اس کے بیان میں معقولیت کا شائبہ تک نہیں البتہ اپنی عادت کے موافق ناحق اور ناروا حملے اسلام پر کرتا رہا ہے۔ وہ اپنی کتاب "اندرونہ بائبل" میں آنحضرت صلی اللہ علیہ کو دجّال لکھ چکا تھا۔ حضرت اقدس علیہ السلام کو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کیلئے بڑی غیرت تھی آپؑ نے اللہ تعالیٰ سے دُعائیں کیں جس کا نتیجہ یہ پیشگوئی تھی جسے عبد اللہ آتھم سنتے ہی ایسا ڈرا اور خوفزدہ ہوا کہ بھری مجلس میں کانوں کو ہاتھ لگا کر اور زبان باہر نکال کر کہنے لگا کہ معاذ اللہ میں نے کب آنحضرت صلعم کو دجال کہا ہے۔ اور اس نے بعد اُس نے پندرہ ماہ تک ایک حرف بھی اسلام اور بانیٔ اسلامؐ کے خلاف نہیں نکالا۔ اور ڈرتا رہا۔ راتوں کو اس کی کوٹھی کے گرد پولیس کا پہرہ ہوا کرتا تھا۔ پھر بھی وہ سوتے سوتے چیخیں مار مار کر سارے گھر کے لوگوں کو جگائے رکھتا اور کہتا تھا کہ مجھے گھوڑے پر سوار لوگ قتل کرنے آئے ہیں۔ کبھی کہتا کہ پیدل لوگ مجھے قتل کرنے آئے ہیں تم نہیں دیکھتے میں دیکھتا ہوں۔ پھر اس کا یہ حال ہو گیا کہ ہر وقت کہتا رہتا کہ مرزا صاحب نے ایک سانپ میرے پیچھے لگا دیا ہے جو کسی وقت میرا پیچھا نہیں چھوڑتا۔ غرض برابر پندرہ ماہ تک اس کا یہی حال رہا۔ دیکھنے سے اُس کی حالت آتا تھا۔ اُس نے رجوع الی الحق کیا۔ جیسا کہ پیشگوئی میں شرط تھی "بشرطیکہ حق کی طرف رجوع کرے" تو عذاب ٹل جائے۔ اس کے رجوع الی الحق کرنے سے عذاب الٰہی ایک مدت تک کیلئے تو ٹل گیا۔ لیکن اخفائے حق کر کے حضور علیہ السلام کی پیشگوئی کے مطابق مر گیا۔

# حضرت عیسیٰؑ کی قبر[1] اور مرہم عیسیٰ یا مرہم حواریین کی تحقیقات اور حق کا اظہار

کیتی حجت تمام عیسائیاں تے احمد پاک نے سنو بیان میاں
چڑھے جدوں صلیب تے رہے زندہ مرے مول ناہیں اس آن میاں
جدوں کیتا علاج حواریاں نے آپ ہوش دے وچہ آجان میاں
تندرست ہو کے پھیر نبی اللہ پیغام رسالت پہنچان میاں
قبیلے قوم بنی اسرائیل آہے بارہ بیت المقدس کنعان میاں
بخت نصر اک بابل دے بادشاہ نے کیتا جنگ دا خوب سامان میاں
کیتا خوب تباہ اسرائیل تائیں ہویا قوم دا حال ویران میاں
کجھ گئے مارے کجھ قید ہوئے کجھ بکھر گئے خاندان میاں
ہدایت واسطے اینہاں قبیلیاں دی حضرت عیسیٰ پھیر قصد فرمان میاں

حضرت عیسیٰؑ جو رب عیسائیاں دا نبی اللہ سی پاک انسان میاں
اترے زندہ صلیب تھیں ضعف آہا بیہوش آہے نیم جان میاں
زخماں واسطے مرہم تیار کیتی مرہم عیسیٰؑ مشہور نشان میاں
اسرائیل دیاں گمشدہ بھیڈاں کر تلاش پیغام سنان میاں
باراں بیٹے اولاد یعقوبؑ دی سی گنتی وچہ باراں ۱۲ خاندان میاں
فوجاں نال چڑھ کے کیتا زور کر کے حملہ بیت المقدس تے آن میاں
شہر بیت المقدس تباہ کیتا ناہیں چھڈیا اک مکان میاں
دوڑے دو کھر ملکاں وچہ آن ہوئے آباد تے حال ویران میاں
جیویں حکم ربی آہا آپ تائیں ہوئے اونہاں دے ول روان میاں

[1] حضرت اقدس علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ۱۸۹۵ء بعد تحقیقات یہ تازہ تاریخی انکشاف دنیا کے سامنے پیش کیا کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی قبر شہر سری نگر محلہ خان یار کشمیر میں ہے۔ حضورؑ نے ایک زبردست کتاب "مسیح ہندوستان میں" تصنیف فرمائی۔ آپؑ نے تاریخی طور پر یہ ثابت کیا کہ کشمیری لوگ دراصل یہودی الاصل ہیں اور بتایا کہ جب بابل کے بادشاہ بخت نصر نے بیت المقدس پر چڑھائی کی اور اُسے تباہ کیا اُس زمانہ میں اُس نے بنی اسرائیل کی دو قوموں کو ظلم سے اپنا غلام بنایا اور قید کر کے بابل لے گیا باقی دس قومیں مشرق کی طرف ہجرت کر آئیں اور افغانستان اور کشمیر میں آ کر آباد ہو گئیں۔ اسی لئے کشمیریوں کی شکلیں۔ مکانوں کی طرزِ تعمیر۔ عادات اور رسم و رواج۔ شہروں اور مقامات کے نام سب بنی اسرائیل سے اسقدر مشابہ ہیں کہ انکے بنی اسرائیل ہونے میں شک و شبہ کی گنجائش نہیں رہتی۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام چونکہ رَسُولًا اِلٰی بَنِیْٓ اِسْرَآئِیْلَ یعنی بنی اسرائیل کی طرف رسول ہو کر آئے تھے اور تورات کے تابع نبی تھے خود ان کا قول قرآن مجید سورۃ صف میں بھی موجود ہے اور انجیل میں بھی صریح طور پر دعویٰ موجود ہے کہ میں بنی اسرائیل کی کھوئی ہوئی بھیڑوں کے لئے بھیجا گیا ہوں۔ اس لئے جب آپ فلسطین میں بنی اسرائیل کی دو قوموں کو حق تبلیغ ادا کر چکے اور اُن کے ہاتھوں سخت تکالیف اُٹھانے اور صلیب کے واقعہ کے بعد آپ خدا تعالیٰ کے حکم کے ماتحت مشرق کی طرف بنی اسرائیل کی باقی دس قوموں یعنی کھوئی ہوئی بھیڑوں کی تلاش میں ہجرت کر کے آ گئے اور نصیبین کے راستہ سے افغانستان میں آئے اور وہاں سے کشمیر میں وارد ہوئے اور ۱۲۰ سال کی عمر تک جیسا کہ احادیث نبویہ میں ذکر آیا ہے زندہ رہے اور آپ بنی اسرائیل کی باقی ماندہ قوموں کی اصلاح کرتے رہے اور آخر کار اپنا فرض منصبی ادا کرتے ہوئے دوسرے نبیوں کی طرح وفات پا گئے اور سری نگر کے محلہ خانیار میں مدفون ہوئے۔ چنانچہ اُن کی قبر یوز آسف یا عیسیٰ صاحب کی قبر کہلاتی ہے اور کشمیریوں میں یہ بھی مشہور ہے کہ وہ نبی تھے۔ ظاہر ہے کہ یوز آسف کا لفظ بھی یسوع آسف سے بگڑا ہوا ہے اور آسف کے معنے ہیں افسوس کرنے والا۔ معلوم ہوتا ہے کہ جب یسوع کشمیر میں آئے تو گذشتہ واقعات اور قوم کی پیغام حق کی مخالفت پر افسوس کرتے اور غمگین رہتے اسلئے آسف مشہور ہوئے۔

زندہ بچے صلیب تھیں بعد صحت اپنے سفر دا کر سامان میاں
اسرائیل دی قوم تلاش کرکے دسّن حق دا جو فرمان میاں
سال ایک سو بیس دی عمر ہوئی سرور انبیاء سچ دسّان میاں
تحقیقات کرکے حضرت پاک احمدؑ دسیا قبر دا اصل نشان میاں
حضرت عیسیٰ مسیح جو نبی اللہ فوت ہوئے کشمیر وچہ آن میاں
مرہم عیسیٰ تے قبر مسیح والا کیتا کھول کے حال بیان میاں

ہجرت کر آئے کشمیر وَلّے آپ چھڈ کے ملک کنعان میاں
آخر فوت ہوئے وعدہ ربّ دا سی ذرا کھول دیکھو قرآن میاں
سارا حال احوال تحقیق کرکے احمدؑ پاک تحریر فرمان میاں
حال کھول کے پختہ ثبوت دے کے کیتا کُل بیان عیان میاں
سری نگر کشمیر دے شہر اندر خان یار محلہ مکان میاں
کیتی حجت اتمام عیسائیاں تے حق سچ دا کر اعلان میاں

ڈھول مذہب صلیب دا وَج داسی پول کھولیا وچہ میدان میاں
ٹُٹ گئی صلیب جد میاں حامدا ہویا دین صلیب ویران میاں

۵۱ حضرت اقدس مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام کو اللہ تعالیٰ نے صلیب یعنی صلیبی مذہب عیسائیت کو توڑنے اور اسلام کو دنیا میں زندہ کرنے کے لئے بھیجا تھا۔ آپ نے مسیح ناصری علیہ السلام کی وفات کے مسئلہ کو اس قدر زور سے دنیا کے سامنے پیش کیا اور ایسے روشن اور پختہ دلائل سے وفاتِ مسیح ثابت کی کہ صلیبی مذہب کا سارا تار پود بکھر گیا۔ حضرت مسیح علیہ السلام جنہیں عیسائیوں نے خدا بنا رکھا تھا اور ربنا المسیح کے نعرے لگا رہے تھے وفات یافتہ ثابت کرکے صلیبی مذہب کی جڑھ پر ایسا تبر چلایا کہ صلیب ٹکڑے ٹکڑے ہوگئی۔ آپ نے نہ صرف وفاتِ مسیح ثابت کرنے میں دلائل سے ہی کام لیا بلکہ تاریخی شواہد سے ثابت کر دکھایا کہ حضرت مسیح علیہ السلام صلیب سے زندہ اُترے اور حواریوں نے آپ کے ہاتھوں کے زخموں کے لئے ایک مرہم تیار کی جس کا نام اب تک مرہم عیسیٰ یا مرہم حوارییں مشہور ہے جس سے آپ صحت یاب ہوکر نصیبین اور افغانستان کے راستے سے کشمیر میں وارد ہوئے اور بنی اسرائیل کے دس منتشر قبائل کو پیغام حق پہنچا تے سری نگر میں فوت ہوئے اور محلہ خان یار میں مدفون ہیں حضرت اقدس مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام نے طب کی مشہور و معروف کتابوں سے مرہم عیسیٰ یا مرہم حوارییں کا نسخہ اپنی کتاب ست بچن کے ساتھ ایک اشتہار دیکر شائع فرمایا۔ اور اس امر کو پایۂ ثبوت تک پہنچا دیا کہ اکثر محقق اطباء اپنی کتابوں میں مرہم عیسیٰ کا نسخہ درج کرکے لکھا ہے کہ یہ وہ مرہم ہے جو حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے زخموں کے لئے حواریوں نے تیار کی تھی۔ آپ نے اس اشتہار میں بہت سی طب کی کتابوں کے نام بھی درج فرمائے جن میں یہ نسخہ درج ہے اور اس نام کی وجہ تسمیہ بھی لکھی ہے ان طب کے مصنفین میں سے نہ صرف مسلمان ہیں بلکہ عیسائی۔ مجوسی بھی ہیں جن کی کتابیں اُن پرانی یونانی اور رومی کتابوں سے ترجمہ شدہ ہیں جو حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے عہد کے قریب ہی تصنیف ہوئی تھیں۔ آپؑ نے بڑے زور سے ثابت کیا کہ کس طرح حضرت مسیح علیہ السلام زندہ صلیب سے اتار دیے گئے اور آپ کے زخموں کیلئے حواریوں نے یہ مرہم تیار کی جس سے آپ کے زخموں کو شفاء ہوئی اور پھر اس کے بعد آپ کشمیر میں ہجرت کر گئے تاکہ بنی اسرائیل کے باقی دس قبیلوں کو ہدایت دیں جو افغانستان اور کشمیر میں آباد تھے۔ اور آخر کار سرینگر میں وفات پائی۔ آپ کی قبر محلہ خان یار میں اب تک موجود ہے۔ جو عیسیٰ صاحب یا یوز آسف نبی کی قبر کے نام سے موسوم ہے چونکہ مرہم عیسیٰ یا مرہم حوارییں سے بھی مسیحؑ کے واقعہ صلیب اور وفات پر روشنی پڑتی تھی اس لئے آپؑ نے وفاتِ مسیح پر ایسے پختہ اور روشن دلائل جمع کئے جس سے صلیب پارہ پارہ ہوگئی۔ اور حضرت نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی پیشگوئی پوری ہوئی۔

# تمام دنیا کے پادریوں کو دعوت الی الحق۔ "الاشتہار مستیقناً بوحی اللہ القہار"

کیتی حجّت تمام عیسائیاں تے احمدؑ پاک نے خوب للکار یارو
نبی پاکؐ دی وچہ حدیث دیکھو صاف صاف ایہہ ذکر اذکار یارو
معنے لُدّ دے عربی زبان اندر دسّاں کھول کے کر اظہار یارو
جھگڑے بحث دے وچہ میدان آکے ہوسی قتل دجّال مکّار یارو
جدوں جنگ مقدس میدان اندر ہوئے آمنے سامنے وار یارو
جری اللہ ماری بھاری ضرب کاری دیکھے خلق ساری حال زار یارو
سارے مشناں عیسائیاں پادریاں نوں مخفی طور کردا ہوشیار یارو
جدوں بحث دا چھڈ میدان گیا ایہہ دجّال کا من ہار یارو
وڈے وڈے کل دنیا دے پادریاں نوں دتی دعوت اسلام للکار یارو
ایہہ دجّالی گروہ جو پادریاں دا آیا زور کر کے یک بار یارو
آ کے قتل دجّال مسیح کرسی باب لُدّ اُتّے آخر کار یارو
جھگڑے بحث مباحثہ نوں آکھدے نے لُدّ عربی دی وچہ پکار یارو
مطلب سمجھیئے نبیؐ دے قول والا صاف صاف ہویا آشکار یارو
بحث کرن خاطر دجّال آیا زور شور کردا مارو مار یارو
وڈی شرمساری ہوئی بہت خواری مار کھائیکے ہویا فرار یارو
کسے احمدی نال نہ بحث کرنا خفیہ حکم بھیجے آخر کار یارو
اک ضرب کاری پچھوں ہور ماری جری اللہ بھاری ورد دار یارو
مَیں مامور ہو کے آیا رب وَلّوں احمدؑ پاک دِتّا اشتہار یارو

۵۱؎ دجّال کا فتنہ جس کا نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے ذکر فرمایا ہے بڑا سخت فتنہ ہے۔ امام احمد بن حنبلؒ ابو درداءؓ سے روائت کرتے ہیں کہ حضرت نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو شخص سورۃ کہف کی ابتدائی دس آیات یاد کریگا فتنہ دجّال سے محفوظ رہیگا اور امام مسلم اور نسائی ابو درداءؓ سے ہی روایت کرتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو شخص سورۃ کہف کی آخری دس آیات حفظ کرے گا فتنۂ دجّال سے محفوظ رہیگا۔ ظاہر ہے کہ سورۃ کہف کے ابتداء میں خدا کا بیٹا بنانے والی قوم کا ذکر ہے اور آخر میں کبھی مسیحی اقوام کا ذکر ہے جو بڑی بڑی ایجادات کریں گی۔ گو یہاں دجال کا لفظ نہیں لیکن نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشادات سے اور سورۃ کہف ابتدائی اور آخری آیات سے یہی نتیجہ نکلتا ہے کہ دجّال دراصل بگڑی ہوئی مسیحیت کا نام ہے۔ جو آخری زمانہ میں اپنے دجل سے سخت فتنہ برپا کریگی۔ پھر نبی کریم صلے اللہ علیہ وسلم نے خبر دی کہ مسیح موعود دجّال کو باب لُدّ پر قتل کریگا۔ لُدّ عربی زبان میں اَلَدّ کی جمع ہے۔ یعنی ایسے لوگ جو جدال اور مباحثہ میں غالب آجائیں۔ اس میں اس طرف اشارہ ہے کہ مسیح موعود اور آپ کے ساتھی دجّال کو مباحثات کے دروازے سے قتل کرینگے۔ چنانچہ یہ پیشگوئی اپنی پوری شان سے پوری ہوئی۔ جنگ مقدس کے مباحثے میں پادریوں کا دجّالی گروہ اپنی دولت وحکومت کے نشہ میں سرشار خراماں خراماں مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام کے سامنے امرتسر کے مقام پر آیا۔ بُری طرح پسپا ہوا۔ سارا غرور کا نشہ ہرن ہوگیا اور ایسی ذلت اُٹھائی کہ منہ چھپانے کو جگہ نہ ملی۔ نتیجہ یہ ہوا کہ پھر آپ سے بحث کرنے کا نام تک نہ لیا۔ اور ایک خفیہ سرکلر سارے مشنوں اور پادریوں میں گھوم گیا کہ مرزا صاحب کے مریدوں سے کوئی بحث نہ کرے۔ اگر کسی پادری کو معلوم ہو جاتا کہ فلاں مرزا صاحب کا مرید ہے تو بحث کرنا تو درکنار بات تک نہ کرتے حقیقت یہ ہے کہ حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے ایسا جدید علم کلام پیدا کیا کہ اس حربہ سے کسرِ صلیب ہونا بالکل آسان تھا۔ اور دجّال کا قتل ہونا یقینی تھا۔ (باقی بر صفحہ ۵۵)

کیہا زندہ اسلام ہے دین ساڈا زندہ تازہ برکات انوار یارو
مُردہ روح نوں زندہ اسلام کرسی دسّے راہ نجات نکھار یارو
ساڈا زندہ خدا کلام کرسی بندے اپنے نال پیار یارو۔
سچّا دین اسلام آزما دیکھو جیکر حق دے ہو طلبگار یارو
ہر رنگ تے ڈھنگ دے نال حضرت کیتی حجّت اتمام سنوار یارو
امتحان کارن کوئی نہ آیا کیتی دعوت پکار پکار یارو
ہر کانے دجّال دا قلم ہویا چلی قلم دی تیز تلوار یارو

مُردہ دین تے ربّ عیسائیاں دا کجھ جان نہ نور چمکار یارو
مُردہ عاجز خدا عیسائیاں دا کی نجات دیو چڑھکے دار یارو
واحد قادر قیوم ہے پاک ہستی اپنے بندیاں دا مددگار یارو
امتحان کارن چالی روز کافی حاضر بندہ ہر وقت تیار یارو
دعوت وچہ میدان للکار دتّی اشتہار دیکے بار بار یارو[1]
جدوں حق میدان دے وچہ آیا پھیر باطل ہو گیا فرار یارو
حامدؔ شاہ میاں احمدؐ پاک کیتا غالب دین سچا آخرکار یارو

[1] حضرت اقدس مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ایک اشتہار بعنوان " الاشتہار مُسْتَیْقِنًا بوحی اللّٰہ القھار" ۱۴ر جنوری ۱۸۹۷ء کو دیا۔ اور عیسائیت کی زبردست تردید کرتے ہوئے تمام دُنیا کے پادریوں کو چیلنج دیا کہ اسلام ہی زندہ مذہب ہے اور خدا تعالیٰ کی طرف سے سچا دین ہے۔ اسلام کا خدا زندہ خدا ہے جو اپنے سچے دین کی تائید و نصرت کے ہر وقت تیار ہے۔ اور غیر مذاہب کے علماء اور مقتداؤں کو اس فیصلہ کُن امر کی طرف بڑی تحدی کے ساتھ دعوت دی کہ وہ امتحان کرکے دیکھیں۔ چنانچہ حضور علیہ السلام نے لکھا:۔

"سو مَیں تمام دُنیا کو خوشخبری دیتا ہوں کہ یہ زندہ خدا اسلام کا خدا ہے...... اس اشتہار دینے کی اصل غرض یہی ہے کہ جس مذہب میں سچائی ہے وہ کبھی اپنا رنگ نہیں بدل سکتی۔ جیسے اوّل ہے ویسے ہی آخر ہے۔ سچا مذہب کبھی خشک قصّہ نہیں بن سکتا۔ سو اسلام سچا ہے۔ مَیں ہر ایک کو کیا عیسائی کیا آریہ اور کیا یہودی اور کیا برہمو اس سچائی کے دکھانے کے لئے بلاتا ہوں۔ کیا کوئی ہے جو زندہ خدا کا طالب ہے۔ ہم مُردوں کی پرستش نہیں کرتے۔ ہمارا خدا زندہ خدا ہے۔ وہ ہماری مدد کرتا ہے اور اپنے الہام اور کلام اور آسمانی نشانوں سے ہمیں مدد دیتا ہے۔ اگر دنیا کے ایک سرے سے اس سرے تک کوئی عیسائی طالب حق ہے تو ہمارے زندہ خدا اور اپنے مُردہ خدا کا مقابلہ کرکے دیکھ لے۔ مَیں سچ سچ کہتا ہوں کہ اس باہم امتحان کے لئے چالیس دن کافی ہیں۔"

قرآن مجید میں اللہ تعالیٰ نے مسیح موعود اور مہدی معہود کی بعثت کی غرض یہی بیان فرمائی ہے کہ اسلام کو کل ادیان پر غالب کریگا۔ چنانچہ فرمایا:۔ هُوَ الَّذِیْٓ اَرْسَلَ رَسُوْلَهٗ بِالْهُدٰی وَدِیْنِ الْحَقِّ لِیُظْهِرَهٗ عَلَی الدِّیْنِ كُلِّهٖ (دیکھو سورۃ صف ع) کہ اللہ ہی کی ذات ہے جو اپنے رسول کو مہدی بنا کر اور دین حق اسلام کے ساتھ بھیجے تاکہ وہ کل ادیان پر اسلام کو غالب کرے۔ حضرت نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے بھی یہی فرمایا ہے کہ مسیح موعود حَکَم و عدل ہو کر آئیگا۔ کسر صلیب کریگا۔ اور وہ تمہارا امام ہوگا اور تم میں سے ہی ہوگا۔ غرض حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام نے یہ کام دنیا کو کرکے دکھا دیا۔ صلیبی مذہب کے حامیوں اور پادریوں کے دجّالی گروہ نے سخت فتنہ برپا کیا۔ اسلام کو مٹانے اور مسلمانوں کو نگل جانے کے لئے ایڑی چوٹی کا زور لگایا۔ مسلمانوں نے بھی دجّال کا ساتھ دیا۔ بہت سے پادریوں سے بپتسمہ لے کر صلیبیں بلند کرکے اسلام پر حملہ آور ہوئے۔ آخر مسیح موعود علیہ السلام نے دجّال کو باب لُدّ پر آپکڑا اور جنگ مقدس میں قتل کر ڈالا۔ صلیب ٹوٹ گئی۔ اور اسلام کا غلبہ ہوا۔ سچائی کی فتح ہوئی۔ اور تمام دنیا نے دیکھ لیا۔ کہ خدا کا فرستادہ جری اللہ فی حلل الانبیاء ہر میدان میں اللہ تعالیٰ کی تائید و نصرت سے کامیاب و کامران رہا۔ اور اسلام کا روشن چہرہ دنیا کو دکھانے کا موجب بنا۔ صلوٰۃ اللہ علیہ والسلام

# خاتمہ حصّہ دوم

حصّے دوسرے دا اختتام ہویا کرم ربّ سچّے فرمایا اے
بہت محنت تے کوشش دے نال مَیں نے احمدؐ پاک دا حال سُنایا اے
خواہش دوستاں دی پوری کرن خاطر جلدی نال لکھ کے چھپوایا اے
حضرتِ اقدس دے کُجھ حالات لکھ کے اساں پھیر گلزار سجایا اے
احمدؐ پاک نے آ اِیکے وِچ دُنیا نور دین اسلام چمکایا اے
شان پاک قرآن تے نبی مہرؐور حق سچ ظاہر فرمایا اے
زور دار دلائیلاں نال حضرت کر کے غالب اسلام دکھایا اے
بُھلّے غافل خدا دے بندیاں نوں سچّے ربّ دا پتہ بتایا اے
سُنو حق دے طالباں صادقاں نوں سدّھی راہ تے آپ چلایا اے
یار و پاک تے نیک سعید رُوحاں تائیں وصل محبوب کرایا اے
زندہ تازہ نشان دکھال کے تے چہرہ ذات باری دکھلایا اے
مُردہ رُوحاں نوں آب حیات دے کے ساری دنیا دے وِچ چمکایا اے
بُھلّے پھرے بندے بندیاں نوں تازہ تازہ پیغام پہنچایا اے
رشتہ ٹٹیا خالق مخلوق والا وِچ دُنیا دے جوڑ دکھایا اے
صدی چودھویں دا ایہہ ماموُر سچّا عیسیٰ مہدی ہو کے یار و آیا اے
ٹھیک وقت اُتے آیا میاں حامدا ایہا ربّ منظور فرمایا اے

حضرت مسیح موعود علیہ السّلام کی حیاتِ طیّبہ

(پنجابی منظوم)

الموسوم بہ

# گلزارِ احمد علیہ السّلام

حامد شاہ

## حصّہ سوم

الناشر

ظفر پبلشرز اینڈ بک سیلرز ربوہ

مصنفہ:- ابوالحامد محمد اسمٰعیل قریشی محلہ دارالیمن ربوہ

(ضیاء الاسلام پریس ربوہ)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نحمدہٗ ونصلی علیٰ رسولہ الکریم

# گلزار احمد حصہ سوم

کرکے بسم اللہ تے کے نام اللہ ذرا پھیر گلزار سجا حامد
ساڈا خالق مالک رازق ربّ سچا گیت حمد ثنا دے گا حامد
بے شمار احسان خداوندی انعام اکرام عطا حامد
وڈا کرم ہویا عاجز بندیاں تے رہبر بھیجیا حق نما حامد
ٹھیک وقت تے اصلاح خاطر احمد پاک آئے رہنما حامد
ایہہ وڈا انعام احسان بھارا ہووے مول نہ شکر ادا حامد
دِتّی قرب وصال دی بندیاں نوں ہادی بھیج کے راہ دکھا حامد
اصل دین اسلام ہے راہ سدّھی دتّا آن پیغام سنا حامد

ایہہ گلزار احمد حصہ تیسرا ابھی لکھن واسطے قلم اٹھا حامد
صحت ہمت طاقت دے کے فضل کیتا اللہ پاک دا شکر بجا حامد
مہربان رحیم کریم مولیٰ رحم کرم دی حد نہ کا حامد
آہے عاجز کمزور محتاج بندے ہویا آپ اوہ جا ردوا حامد
امام مہدی مسیح موعود آئے حق سچ پیغام پہنچا حامد
اسیں عاجز محتاج مسکین بندے تے رحیم کریم خدا حامد
آیا نبی اللہ ناہیں شک واللہ سچے ربّ دی جو رضا حامد
حاصل کرو اسلام قبول کرکے اللہ پاک دا قرب لقا حامد

احمد پاک نے دعوت اسلام دتّی ہر قوم نوں وِچ وَجا حامد
وِچ دنیا تبلیغ اسلام کیتی ذرا کھول کے گل سنا حامد

اسیں احمدی دین اسلام ساڈا اللہ پاک دی حمد الاونے ہاں
اوہا واحد معبود مقصود ساڈا تے وَدود پریت لگاونے ہاں!
اُس دے فضل احسان نوں یاد کرکے کرئیے حمد تے شکر بجاونے ہاں
سارے نبیاں دے رنگ وِچ جری اللہ ناہیں شک واللہ اسیں جاننے ہاں

پاک ذات صفات دے وِچ کامل اگّے اوس دے سیس نواونے ہاں
ساڈا خالق مالک سچّا ربّ رازق ہر آن اُس دے گن گاونے ہاں
اپنے وقت دے پاک امام تائیں الحمدللہ اسیں مانّنے ہاں
احمد پاک آئے ہو کے نبی اللہ آنے احمدی اسیں کہاونے ہاں

راہ قرب بلا دی تنّ دسّی کھول ساری اصل زاد داری سمجھاونے ہاں
کلمہ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ دسّی کامل توحید جو مننے ہاں
نبی بھیجنا خاص ہے سُنّتُ اللّٰہ نبیاں اُتّے ایمان لیاونے ہاں
خَاتَمْ نبیاں دے وڈّے سردار آہے اُمّت آپ دی اسیں کہاونے ہاں
سانوں شان محمّد رسول اللّٰہ کھول کھول دسّی بتلاونے ہاں
کامل نور محمّد رسول عربی نور اللّٰہ تائیں چمکاونے ہاں
احمدؐ پاک نے دسّیا آن سانوں قرآن مجید سکھاونے ہاں
اُٹھی بحر عرفان تھیں لہر بھاری نہر ہوئی جاری بتلاونے ہاں
ساری دُنیا وچہ اینہاں خزانیاں نوں بھر بھر جھولیاں لُٹاونے ہاں
روشن بجنہ دلائل دیناں قائل ہر سائل نوں اسیں کراونے ہاں
یورپ اَتے امریکہ دیو چہ جاکے ہر طرف آواز اُٹھاونے ہاں
لوک خالق مالک تائیں بھل گئے بھُلّی گلّ نوں یاد کراونے ہاں
مصر شام عراق تے افریقہ وچہ جا کے بگل وجاونے ہاں
لوک دُنیا دی حرص ہوا پچھلے لگ گئے تے اسیں ہٹاونے ہاں
جیہڑے حبّ دنیا وچہ محو آہے دینداری دی طرف لگاونے ہاں
جیہڑے بدیاں برائیاں وچہ غرق آہے ڈُبیاں بیڑیاں اسیں تراونے ہاں
جیہڑے دشت پُرخار وچہ بھٹکدے نے سدھی راہ اسلام دکھاونے ہاں
محبّ دنیا دے اسیں متوالیاں نوں عاشق ربّ رسول بناونے ہاں
جیہڑے تڑپدے یار دی دید کارن سوہنا سُندر محبوب دکھاونے ہاں
مشرق مغرب شمال جنوب پھر کے دنیا وچہ پکار سُناونے ہاں

دسّی راہ سدّھی اسلام سچّا اسیں حق دا سخن الاونے ہا
اِکّو ذات واحد لاشریک اللّٰہ جڑھ شرک دی پٹ گنواونے ہا
کامل نبی محمّدؐ رَسُوْلُ اللّٰہ حق منہ دے تے منواونے ہا
لیائے کامل شریعت خداوندی قرآن مجید نوں مننے ہا
احمدؐ پاک نے آن کے وچہ دنیا عُقدہ کھولیا راز نوں پاونے ہا
تے قرآن کلام رحمٰن زندہ دُنیا وچہ پکار سُناونے ہا
اک کامل فرقان میزان بھارا راز کھولیا نہ چھپاونے ہا
احمدؐ پاک نے آن منہ کھول دتّے گنج موتیاں دے اسیں پاونے
تے حقائق دقائق عرفان والے قرآن تھیں کڈھ دکھاونے ہا
کُھلے کھُلے سارے معجزات بھارے کھول کھول کے اسیں سُناونے
حق لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ درس کامل توحید پڑھاونے ہا
راہ ربّ دے قرب وصال والی اسلام دی طرف بلاونے ہا
گورے کالے خدا دے بندیاں نوں سدّھی حق دی راہ دکھاونے
بعد موت دے دائمی زندگی دا سودا کھول کے اسیں لٹاونے ہا
جیہڑے دین اسلام نوں چھڈ گئے اسلام دی طرف بلاونے ہا
جیہڑے حرص ہوا دے جال اندر پھس گئے تے اسیں چھڑاونے ہا
خواہشات معبود بنا بیٹھے اونہاں اصل معبود بتاونے
یار و حق دے اسیں پیاسیاں نوں شربت وصل محبوب پلاونے
دیکھو کامل حسین معبود ساڈا جو وجود موجود بتاونے ہا
رضا ربدی نوں آؤ کرو حاصل حق کرو قبول دکھاونے ہا

صدی چودھویں وچہ ظہور مہدیؑ نبی اللہ دا ذکر سناونے ہاں
حامد شاہ میاں جو پیغام ربی کھول کھول کے اسیں پہنچاونے ہاں

## سِکھ قوم پر اتمام حجّت

حضرت پاک احمدؑ ٹھیک وقت اُتّے صدی چودھویں وچہ ظہور کیتا
زندہ دین اسلام نوں کرن خاطر اللہ پاک نے آپ مامور کیتا

سچّا دین اسلام خدا ہوتوں اللہ پاک نے جو منظور کیتا
سارے بندیاں دا جوڑے نال خالق رشتہ آپ بادیٔ نور دنور کیتا

غالب دین اسلام نوں وچہ دنیا کرنا کم ایہہ پاک حضور کیتا
کل دیناں اُتّے اسلام تائیں نشانات دیناں منصور کیتا

یارو آریہ ہندو عیسائیاں نوں کر مقابلہ خوب محصور کیتا
پھیر وچہ میدان دلائلاں دے غیر مسلماں نوں مفرور کیتا

کرکے حجّت اتمام مخالفاں تے صدق دین اسلام معمور کیتا
کھول کھول کے حق نوں ظاہر کرکے ہر دھرم دا بھرم سب دُور کیتا

اک قوم وچہ ملک پنجاب آہی پنتھ اپنا سکھ مشہور کیتا
گورو نانکؒ نوں اپنا گورو منّدے دنیں پادشاہیاں دستور کیتا

اپنا گورو گرنتھ جنم ساکھیاں تے سارا دھرم ایمان محصور کیتا
بے سمجھ نادان ایہہ قوم آہی ڈاہڈا نال اسلام ضرور کیتا

مسلماناں دی دشمنی وچہ سینے کینے بُغض نے اِک ناسور کیتا
سمجھ سوچ وچار نہ مول کیتی سِکھاں ذرا نہ عقل شعور کیتا

جیکر نانکؒ دا حال اقوال پڑھدے جو کجھ وچہ گرنتھ مسطور کیتا
غور فکر کرے جنم ساکھیاں تے حق صاف ظاہر مذکور کیتا

سِکھ قوم اگے حق ظاہر کرکے پیش ربّ دے پاک مامور کیتا
گورو نانک دا حال احوال سارا احمدؑ پاک نے کھول مسطور کیتا

اُتّے سِکھاں دے حجّت اتمام کیتی ادا حق تبلیغ حضور کیتا
حامد شاہ میاں ایس قوم اگے ظاہر حق حضور پُر نور کیتا

## حضرت اقدس علیہ السلام کا چولا بابا نانکؒ کی تحقیقات کے لئے ڈیرہ بابا نانکؒ جانا

گورو انگد دی ساکھی دے وچہ لکھیا سارا کھول کے ایہہ بیان بھائی
بابے نانکؒ نوں اللہ نے بھیجیا سی اِک چولا اُتّوں آسمان بھائی

اُتّے چولے دے لکھی اکاش بانی سارے سکھاں دا دھرم ایمان بھائی
ڈیرہ بابا نانکؒ وچہ ایہہ چولا موجود ہے امن امان بھائی

حاجت مشکل مصیبت جد پیش آوے کسے شخص تائیں جس آن بھائی
سر تے چا چولا اوہ دعا منگے مشکل حل ہوندی جھڑ بان بھائی

دُور دُور تھیں سکھ بزرگ آون زیارت واسطے ایس مکان بھائی
چولا صاحب دا میلہ مشہور آہا ڈیرہ بابا نانک جانی جان بھائی

سُن حالات سارے احمدؐ پاک پیارے چولہ دیکھن دا خیال فرمان بھائی
ڈیرہ بابا نانک جا کے دیکھ چولہ واپس آ گئے قادیان بھائی
اسیں چولے اُتّے لکھیا صاف ڈٹھا کلمہ پاک آیات قرآن بھائی

تحقیقات خاطر بھیجے چار خادم حضرت پاک امام زمانؑ بھائی
چولہ صاحب دا ذکر حضورؑ اگّے سارا کھول کے حال سُنان بھائی
اللہ پاک دا دین اسلام سچّا ڈٹھے صاف حروف عیان بھائی

۵؎ حضرت اقدس علیہ السلام اپنی کتاب "ست بچن" میں تحریر فرماتے ہیں:- "یہ وصیت نامہ جس کو سکھ لوگ چولا صاحب کے نام سے موسوم کرتے ہیں بمقام ڈیرہ نانک جو ضلع گورداسپور پنجاب میں واقع ہے اس مکان گوردوارہ میں نہایت اعزاز اور اکرام سے رکھا ہوا ہے جس کو کابلی مل کی اولاد نے جو باوا صاحب کی نسل سے تھا خاص اس تبرک کے لئے بنوایا ہے اور پہلا مکان جو چولہ صاحب کیلئے بنوایا گیا تھا کہتے ہیں کہ اس پر کئی ہزار روپیہ سے کچھ زیادہ خرچ آیا تھا۔ غرض یہ چولا صاحب اس قدر عزت سے رکھا گیا ہے کہ دنیا میں بڑھ کر اس سے متصور نہیں اور یہ ایک سُوتی کپڑا ہے جو کچھ خاکی رنگ اور بعض بعض کناروں پر کچھ سُرخی نما بھی ہے۔ سکھوں کی جنم ساکھی کا یہ بیان ہے کہ اس میں تیس سیپارہ قرآن شریف کے لکھے ہوئے ہیں اور نیز وہ تمام اسماء الٰہی بھی اس میں مکتوب ہیں جو قرآن شریف میں ہیں۔ اور سکھوں میں یہ امر ایک متفق علیہ واقعہ کی طرح مانا گیا ہے کہ یہ چولا صاحب جس پر قرآن شریف لکھا ہوا ہے آسمان سے باوا صاحب کیلئے اُترا تھا اور قدرت کے ہاتھ سے لکھا گیا اور قدرت کے ہاتھ سے سیا گیا اور قدرت کے ہاتھ سے باوا صاحب کو پہنایا گیا۔ یہ اشارہ اس بات کی طرف بھی تھا کہ اس چولہ پر آسمانی کلام لکھا ہوا ہے جس سے باوا صاحب نے ہدایت پائی۔ اور ہم نے ان بیانات پر پورا بھروسہ نہ کر کے خود اپنے خاص دوستوں کو اس کی پوری پوری تحقیقات کے لئے موقعہ پر بھیجا اور اُن کو تاکید سے کہا کہ کسی کے کہنے پر ہرگز اعتبار نہ کریں اور خود توجہ سے اپنی آنکھ سے اس کپڑے کو دیکھیں کہ اس پر کیا لکھا ہوا ہے۔ چنانچہ وہ قادیان سے روانہ ہو کر ڈیرہ نانک میں پہنچے اور اُس موقعہ پر گئے جہاں چولہ کی زیارت کیلئے ایک مندر بنایا گیا ہے اور کابلی مل کی اولاد کو ملے اور وہ لوگ خاطرداری اور تواضع سے پیش آئے اور ان کو چولا دکھایا گیا۔ اور انہوں نے کلمہ طیبہ لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ چولہ پر لکھا ہوا دیکھا۔ اور ایسا ہی کئی اور آیات دیکھیں اور واپس آ کر تمام حال ہمیں سُنایا لیکن ہم نے اُن کے بیان پر بھی اکتفا نہ کیا اور سوچا کہ باوا نانک کی اسلام کے لئے یہ ایک عظیم الشان گواہی ہے اور ممکن ہے کہ دوسروں کی روایتوں پر تحقیق پسند لوگوں کو اعتماد نہ ہو اور یا آئندہ آنے والی نسلیں اس سے تسلّی نہ پکڑ سکیں اس لئے یہ قرین مصلحت معلوم ہوا کہ آپ جانا چاہیئے تا صرف شنید پر حصر نہ رہے اور اپنی ذاتی رؤیت ہو جائے۔ چنانچہ ہم بعد استخارہ مسنونہ ۳۰ ستمبر ۱۸۹۵ء کو پیر کے دن ڈیرہ نانک کی طرف روانہ ہوئے اور قریباً دس بجے پہنچ کر گیارہ بجے چولہ صاحب کے دیکھنے کیلئے گئے اور ایک جماعت مخلص دوستوں کی میرے ساتھ تھی جو چولہ صاحب کے دیکھنے میں میرے شریک تھی اور وہ یہ ہیں:- (۱) اخویم مولوی حکیم نور الدین صاحب بھیروی (۲) اخویم مولوی عبدالکریم صاحب سیالکوٹی (۳) اخویم مولوی محمد احسن صاحب امروہی (۴) اخویم شیخ رحمت اللہ صاحب گجراتی (۵) اخویم منشی غلام قادر صاحب فصیح سیالکوٹی (۶) اخویم مرزا ایوب بیگ صاحب کلانوری (۷) اخویم شیخ عبدالرحیم صاحب نومسلم (۸) اخویم میر ناصر نواب صاحب دہلوی (۹) سید محمد اسمٰعیل دہلوی (۱۰) شیخ حامد علی تھہ غلام نبی۔

چنانچہ ایک مخلص کی نہایت درجہ کی کوشش اور سعی سے ہم کو دیکھنے کا وہ موقعہ ملا کہ اسجگہ کے لوگوں کا بیان ہے کہ جہاں تک یاد ہے ایسا موقعہ کسی کو بھی نہیں ملا۔ یعنی یہ کہ چولا صاحب کی تمام تحریرات پر ہمیں اطلاع ہو گئی اور ہمارے لئے وہ بہت ہی اچھی طرح کھولا گیا۔ اس پر تین سو کے قریب یا کچھ زیادہ رومال لپیٹے ہوئے تھے اور بعض اُن میں سے بہت نفیس اور قیمتی تھے۔ (باقی حاشیہ صـ۶ـ پر دیکھیں)

ڈٹھ کلمہ شہادت معلوم ہووے بابا نانک آہے مسلمان بھائی
احمد پاک پیارے سُن حالا سارے استخارے دا خیال فرمان بھائی
ڈیرہ بابا نانک چولہ دیکھنے نوں آئے پاک امام زمان بھائی

احمد پاک اگے اصحاب چار گل کھول کے کرن بیان بھائی
بعد استخارہ کیتا قصد بھارا کھُلا راز سارا جو نہان بھائی
سفر دیں اصحاب دے نال کر کے تحقیقات خاطر آجان بھائی

بقیہ حاشیہ ص۵ - کچھ تو ریشمی رومال تھے کچھ سوتی اور بعض پشمینہ کے تھے اور بعض پشمینہ کے شال اور ریشمی کپڑے ایسے تھے کہ ان پر زرّیں کچھ لکھا ہوا تھا اس غرض سے کہ تا معلوم ہو کہ یہ فلاں راجہ یا امیر نے چڑھائے ہیں - ان رومالوں سے جو ابتداء سے ہی چڑھنے شروع ہو گئے یہ یقین کیا جاتا ہے کہ جو کچھ اس چولہ کی اب تعظیم ہوتی ہے وہ صرف اب سے نہیں بلکہ اُسی زمانہ سے ہے کہ جب بابا نانک صاحب فوت ہوئے غرض جب ہم جا کر بیٹھے تو ایک گھنٹہ کے قریب تک تو یہ رومال ہی اُترتے رہے - پھر آخر وہ کپڑا نمودار ہو گیا جو چولہ صاحب کے نام سے موسوم ہے درحقیقت یہ نہایت مبارک کپڑا ہے جس میں بجائے زری کے کام کے آیات قرآنی لکھی ہوئی ہیں - چنانچہ ہم نے اس کپڑہ کا نقشہ اسی رسالہ میں لکھ کر اُن تمام قرآنی آیات کو جابجا دکھلا دیا ہے جو اُس کپڑے پر لکھی ہوئی ہم نے دیکھی ہیں - اس وقت یہ بھی معلوم ہوا کہ اس کپڑے کے دکھلانے کے وقت دکھلانے والوں کو کچھ شرم سی دامنگیر ہو جاتی ہے اور وہ حتیّ المقدور نہیں چاہتے کہ اصل حقیقت سے لوگ اطلاع پا جائیں - کیونکہ جو عقیدہ باوا صاحب نے اس کپڑہ یعنی چولا صاحب کی تحریروں میں ظاہر کیا ہے وہ ہندو مذہب کے بکلّی مخالف ہے - اور اسی وجہ سے جو لوگ چولا صاحب کی زیارت کراتے ہیں وہ بڑی احتیاط رکھتے ہیں اور اگر کوئی اصل بھید کی بات دیکھنا چاہے تو اُن کا دل پکڑا جاتا ہے گو چونکہ ناخواندہ محض ہیں اس لئے کچھ طمع دینے سے دکھلا دیتے ہیں اور ہم نے جب دیکھنا چاہا تو اوّل انہوں نے صرف لپٹا ہوا کپڑا دکھلایا مگر کچھ تھوڑا سا کنارہ اندر کی طرف کا نمودار تھا جس کے حروف مٹے ہوئے تھے اور پشت پر ایک اور باریک کپڑا چڑھا ہوا تھا اور اس کی نسبت بیان کیا گیا کہ یہ وہ کپڑا ہے جس کو (گورو) ارجن صاحب کی بیوی نے اپنے ہاتھ سے سوت کات کر اور پھر بنوا کر اس پر لگایا تھا - اور بیان کرنے والا ایک بڈھا بیدی باوا صاحب کی اولاد میں سے تھا جو چولہ کو دکھلا رہا تھا - اور اس نے یہ بھی کہا کہ جو کچھ اس پر لکھا ہوا ہے وہ انسان کا لکھا ہوا نہیں بلکہ قدرت کے ہاتھ سے لکھا ہوا ہے - تب ہم نے بہت اصرار سے کہا کہ وہ قدرتی حروف ہم دیکھنا چاہتے ہیں جو غیر بشر کے ہاتھ کے ہیں اور اسی لئے ہم دور سے آئے ہیں - تو پھر اُس نے تھوڑا سا پردہ اٹھایا جس پر بسم اللہ الرحمٰن الرحیم نہایت خوشخط قلم سے لکھا ہوا تھا - اور پھر اس بڈھے نے چاہا کہ کپڑے کو بند کر لے مگر پھر اس سے بھی زیادہ اصرار کیا گیا اور ہر یک اصرار کرنے والا ایک معزز آدمی تھا اور ہم اس وقت غالباً بیس کے قریب آدمی ہونگے اور بعض اسی شہر کے معزز تھے جو ہمیں ملنے آئے تھے - تب اس بڈھے نے ذرا سا پھر پردہ اُٹھایا تو ایک گوشہ نکلا جس پر موٹے قلم سے بہت جلی اور خوشخط لکھا ہوا تھا لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ - پھر اس بڈھے نے بند کرنا چاہا مگر فی الفور اخویم شیخ رحمت اللہ صاحب گجراتی نے مبلغ تین روپے اس کے ہاتھ پر رکھ دیئے جن میں سے دو روپے اُن کے اور ایک روپیہ مولوی محمد احسن صاحب کی طرف سے تھا اور شیخ صاحب پہلے اس سے بھی چار روپے دے چکے تھے - تب اس بڈھے نے ذرا اور پردہ اُٹھایا - یکدفعہ ہماری نظر ایک کنارہ پر جا پڑی جہاں لکھا ہوا تھا اِنَّ الدِّیْنَ عِنْدَ اللّٰہِ الْاِسْلَامُ - یعنی سچا دین اسلام ہی ہے اور کوئی نہیں - پھر اس بڈھے میں کچھ قبض سی پیدا ہو گئی - تب پھر شیخ صاحب نے فی الفور دو روپے اور اُس کے ہاتھ پر رکھ دیئے یہ دو روپے اخویم مولوی حکیم نور الدین صاحب کی طرف سے تھے

ستّ بچن کتاب دے وِچ حضرتؑ حال کھول کے کرن بیان بھائی
ہندو مذہب تے وید نیاگ دتے اینہاں وِچ نہ سچ گیان بھائی
اللہ پاک دا پاک کلام سچّا ڈِٹھی پاک تعلیم قرآن بھائی

اِک ولی اللہ آہے بابا نانکؒ پاک ہر دے سچّے مسلمان بھائی
خالی قصّے کلیان بیان جھوٹے ویداں وِچ نہ علم عرفان بھائی
سچّا دین اسلام قبول کر کے حامدؔ شاہ لیائے آن ایمان بھائی

بقیہ حاشیہ صفحہ ۶ :۔ تب یہ چوداں روپے پاکر وہ بڈھا خوش ہو گیا اور ہم بے تکلف دیکھنے لگے یہاں تک کہ کئی پردے اپنے ہاتھ سے بھی اُٹھا دیئے دیکھتے دیکھتے ایک جگہ یہ لکھا ہوا نکل آیا اَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ ۔ پھر شیخ رحمت اللہ صاحب نے اتفاقاً دیکھا کہ چولہ کے اندر کچھ گرد و غبار سا پڑا ہے ۔ انہوں نے تب بڈھے کو کہا کہ چولا کو اس گرد سے صاف کرنا چاہیئے لاؤ ہم ہی صاف کر دیتے ہیں یہ کہکر باقی تہیں بھی اُٹھا دیں ۔ اور ثابت ہو گیا کہ تمام قرآن ہی لکھا ہے اور کچھ نہیں کسی جگہ سورۃ فاتحہ لکھی ہوئی ہے اور کسی جگہ سورۃ اخلاص اور کسی جگہ قرآن شریف کی یہ تعریف تھی کہ قرآن خدا کا پاک کلام ہے اس کو ناپاک لوگ ہاتھ نہ لگاویں معلوم ہوتا ہے کہ خدا تعالیٰ نے اسلام کیلئے باوا صاحب کا ایسا سینہ کھول دیا تھا کہ اللہ رسول کے عاشق زار ہو گئے تھے ۔ غرض باوا صاحب کے اِس چولہ سے نہایت قوی روشنی اس بات پر پڑتی ہے کہ وہ دین اسلام پر نہایت ہی فدا ہو گئے تھے اور وہ اس چولہ کو اسی غرض سے بطور وصیّت چھوڑ گئے تھے کہ تا سب لوگ اور آئندہ نسلیں اُن کے اندرونی حالات پر گواہ ہوں اور ہم نہایت افسوس کے ساتھ لکھتے ہیں کہ بعض مفتری لوگوں نے یہ کیسا جھوٹ بنا لیا کہ چولے پر سنسکرت اور شاستری لفظ اور زبور کی آیتیں بھی لکھی ہیں ۔ یاد رہے کہ یہ بالکل جھوٹ اور سخت مکروہ افترا پردازی ہے اور شریر انسان کا کام ہے نہ بھلے مانس کا ۔ ہم نے بار بار کھول کے دیکھ لیا ۔ تمام چولہ پر قرآن شریف اور کلمہ طیبہ اور کلمہ شہادت لکھا ہوا ہے اور بعض جگہ آیات کو صرف ہندسوں میں لکھا ہوا ہے مگر زبور اور سنسکرت کا نام و نشان نہیں ۔ ہر یک جگہ قرآن شریف اور اسماء الٰہی لکھے ہیں جو قرآن شریف میں ہیں معلوم ہوتا ہے کہ یہ جھوٹ صرف اس لئے بنایا گیا کہ تا لوگ یہ سمجھ جاویں کہ چولا صاحب پر جیسا کہ قرآن شریف لکھا ہوا ہے وید بھی لکھا ہوا ہے مگر ہم بجز اس کے کیا کہیں کہ لعنۃ اللہ علی الکاذبین ۔ باوا صاحب تو چولے میں صاف گواہی دیتے ہیں کہ بجز دین اسلام کے تمام دین جھوٹے اور باطل اور گندے ہیں ۔ پھر وہ وید کی تعریف اس میں کیوں لکھنے لگے ؟ چولہ موجود ہے جو شخص چاہے جاکر دیکھ لے ۔ اور ہم تین ہزار روپیہ نقد بطور انعام دینے کیلئے تیار ہیں اگر چولہ میں کہیں وید یا اُس کی شرتی کا ذکر بھی ہو ۔ یا بجز اسلام کے کسی اور دین کی بھی تعریف ہو ۔ یا بجز قرآن کے کسی اور کتاب کی بھی آیتیں لکھی ہوں ۔ ہاں یہ اقرار کرنا ہمیں مناسب ہے کہ چولہ صاحب میں یہ صریح کرامت ہے کہ باوجودیکہ وہ ایسے شخصوں کے ہاتھ میں رہا جنکو اللہ و رسول پر ایمان نہ تھا اور ایسی سلطنت کا زمانہ اُن پر آیا جس میں تعصب اسقدر بڑھ گئے تھے کہ بانگ دینا بھی قتلِ عمد کے برابر سمجھا جاتا تھا مگر وہ ضائع نہیں ہوا ۔ تمام مغلیہ سلطنت بھی اس وقت میں ہوئی اور اُسی کے وقت میں ہی نابود ہو گئی مگر وہ اب تک موجود ہے اگر خدا تعالیٰ کا ہاتھ اُس پر نہ ہوتا تو ان انقلابوں کے وقت کب کا نابود ہو جاتا ۔ مقدر تھا کہ وہ ہمارے زمانہ تک رہے اور ہم اُس کے ذریعہ سے باوا صاحب کی عزت کو بے جا الزاموں سے پاک کریں اور اُن کا اصل مذہب لوگوں پر ظاہر کر دیں ۔ سو ہم نے چولہ کو ایسے طور سے دیکھا کہ غالباً کسی نے بھی ایسا نہیں دیکھا ہوگا ۔ کیونکہ نہ صرف ظاہری نظر سے کامل طور پر دیکھا بلکہ باطنی نظر سے بھی دیکھا اور وہ تمام پاک کلمات جو عربی میں تھے جن کو ہر یک سمجھ نہیں سکتا وہ ہم نے پڑھے اور اُن سے نہایت پاک نتائج نکالے ۔ سو یہ دیکھنا ہم سے پہلے کسی کو نصیب نہیں ہوا ۔ اِس وقت تک چولا باقی رہنے کی یہی حکمت تھی کہ وہ ہمارے وجود کا منتظر تھا +"

# ایک سکھ نوجوان کا جوش وخروش

سُنو ذکر حضورؑ پُر نور ڈِٹھا چولہ صاحب نوں خوب کھلار کے جی
لکھ کے اک "ست بچن" کتاب اُتھے[1] کھول دسیا سچ سنار کے جی
ہندو دھرم تے وید تیاگ دِتّے پڑھیا کلمہ توحید پُکار کے جی
مکّے جائیکے کعبہ دا حج کیتا پینڈے دُور دراز دے مار کے جی
ایس گل دا سُن سبھی ہندوآں نوں ہندو دھرم دا بھرم اتار کے جی
دیانند پنڈت ہویا لال پیلا بابے نانکؒ نوں بولیاں مار کے جی
احمدؑ پاک نے ہندوآں آریاں نوں لکھیا ٹھیک جواب سنوار کے جی
بابے نانک اُتّوں الزام سارے کیتے دُور نکھار نکھار کے جی
حال قال سارا لکھ ظاہر کیتا بابے نانک دا نقش اتار کے جی
سکھ قوم اُتّے افسوس آیا غصّے غضب دی تُنّھ اُلار کے جی
بابے نانکؒ نوں کیوں مسلمان لکھیا احمدؑ پاک نے کہن پکار کے جی
پھر غضب دی اگ دے وچہ جل کے اِک سکھ آیا نعرہ مار کے جی
"خبط قادیانی" اِک کتاب لکھدا اپنی قلم نوں ذرا اُبھار کے جی

لکھی چولے اُتّے جو آکاش بانی پڑھی آپ نے خوب سنوار کے جی
سچّا دین اسلام قبول کیتا بابے نانکؒ نے سوچ وچار کے جی
دے کے بانگ صلوٰۃ قرآن پڑھدے ہور غیر خیال وسار کے جی
کرکے زہد عبادت تے یاد اللہ گئے اپنی عمر گذار کے جی
بابے نانک اسلام قبول کیتا پاک کلمہ شہادت پُکار کے جی
مندا بول توہین تحقیر کردا لکھدا اپنی قلم اُبھار کے جی
بابے نانکؒ نے آپ قبول کیتا سچے دین نوں سوچ وچار کے جی
نیکاں پاکاں دی نِندیا کم بھیڑا ایہاں پاپ کرنا کوڑ مار کے جی
گرنتھ صاحبؒ چوں اقوال لکھکے حق کھولیا خوب سنوار کے جی
ماری عقل دے سر تے ظالماں نے پایا شور فساد کھلار کے جی
ساڈے گورو دی ایہہ توہین کیتی غور کرن نہ سوچ وچار کے جی
آخر واہگورو جی دا خالصہ سی فتح واہگورو جی پکار کے جی
راجندر سنگھ ایہہ سکھ سردار صاحب وچہ کبر غرور دے ہنکار کے جی

[1] حضرت اقدس مسیح موعود علیہ السلام نے جب کتاب "ست بچن" شائع فرمائی اور اس میں باوا نانک رحمۃ اللہ علیہ کے قبولِ اسلام پر پنڈت دیانند کے اعتراضات کا رَدّ فرمایا اور باوا نانکؒ کے مسلمان ہونے پر قوی دلائل گرنتھ صاحب وغیرہ سے تحریر فرمائے اور چولا صاحب کی تصویر شائع فرمائی تو ہندوؤں اور سکھوں نے ایک شور برپا کر دیا۔ ایک سکھ صاحب سردار راجندر سنگھ نامی بہت جوش میں آگئے۔ ان کو بڑا غصہ اس بات پر تھا کہ "ست بچن" کتاب میں حضرت اقدس علیہ السلام نے گرو نانک صاحب کو مسلمان لکھ کر باوا صاحب کی توہین کی ہے۔ اس پر وہ ایسے بگڑے کہ ایک رسالہ "خبطِ قادیانی" حضرت اقدس علیہ السلام کے خلاف لکھا۔ جس میں سردار جی نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی شان میں ناپاک بہتان طرازی اور گستاخانہ طرز کلام سے توہین و تحقیر کی اور لکھا کہ گرو نانک جیسا مقدس انسان ایسے شخص کو کبھی خدا کا رسول نہیں مان سکتا۔ حضرت اقدس علیہ السلام کو جس وقت یہ رسالہ پہنچا تو آپ کو حضرت نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی شان میں گستاخانہ الفاظ پڑھ کر سخت تکلیف ہوئی۔ حضورؑ نے فوراً اس کے جواب میں ایک اشتہار (باقی صفحہ پر)

احمدؐ پاک دے برخلاف لکھدا نال غصّے دے بانہہ اُلار کے جی آکھے نانک دی ہوئی توہین ڈاہڈی گند بول دا مُکھ سنوار کے جی

نبی پاک دی کرے توہین ظالم چادر شرم حیا اُتار کے جی بُرا بھلا بولے اسلام تائیں ہو بے باک پکار پکار کے جی

ایہہ کتاب حضورؑ نے جدوں ڈٹھی اشتہار دتّا للکار کے جی آؤ وچہ میدان مقابلے دے دسّاں حق ہیں سچ نتار کے جی

بقیہ حاشیہ صفحہ ۹ - زبردست تحدّی کے ساتھ ۱۸ اپریل ۱۸۹۷ء کو شائع فرمایا جس کا عنوان تھا " سردار راجندر سنگھ صاحب متوجہ ہو کر سنیں " اس اشتہار میں حضور علیہ السلام نے سکھ قوم کو عموماً اور سردار راجندر سنگھ صاحب کو خصوصاً مخاطب کر کے تحریر فرمایا :-

" یوں تو کوچہ کوچہ اور گلی گلی میں مذہب پھیلے ہوئے ہیں اور ہر ایک اپنے نبی یا اوتار کے اچھوتے قصّوں اور کہانیوں کے رنگ میں بیان کر رہا ہے اور پستکوں اور کتابوں کے حوالہ سے ہزاروں خوارق اس کے بیان کئے جاتے ہیں لیکن سوال تو یہ ہے کہ ان قصوں کا ثبوت کیا ہے اور کس کو ہم جھوٹا کہیں اور کس کو ہم سچا سمجھیں! اور اگر یہ قصّے صحیح تھے تو اب کیوں یہ مصیبت پیش آئی کہ ان لوگوں کے ہاتھ میں صرف قصّے ہی قصّے رہ گئے؟ سچوں کا تو نور ہمیشہ قائم رہتا ہے۔ ذرا خود انصاف کرو کہ کیا گذشتہ باتوں کا فیصلہ صرف باتوں سے ہو سکتا ہے؟ کوئی بُرا مانے یا بھلا مگر میں سچ سچ کہتا ہوں کہ ان تمام مذہبوں میں سے سچ پر قائم وہی مذہب ہے جس پر خدا کا ہاتھ ہے۔ اور وہی مقبول دین ہے جس کی قبولیت کے نور ہر ایک زمانہ میں ظاہر ہوتے ہیں۔ یہ نہیں کہ پیچھے رہ گئے ہیں۔ سو دیکھو۔ میں گواہی دیتا ہوں کہ وہ روشن مذہب اسلام ہے جس کے ساتھ خدا کی تائیدیں ہر وقت شامل ہیں۔ کیا ہی بزرگ قدر وہ رسول ہے جس سے ہم تازہ بتازہ روشنی پاتے ہیں اور کیا ہی برگزیدہ وہ نبی ہے جس کی محبت سے روح القدس ہمارے اندر سکونت کرتی ہے تب ہماری دعائیں قبول ہوتی ہیں اور عجائب کام ہم سے صادر ہوتے ہیں۔ زندہ خدا کا مزہ ہم اسی راہ میں دیکھتے ہیں۔ باقی سب مُردہ پرستیاں ہیں۔

کہاں ہیں مُردہ پرست۔ کیا وہ بول سکتے ہیں؟ کہاں ہیں مخلوق پرست۔ کیا وہ ہمارے آگے ٹھہر سکتے ہیں؟ کہاں ہیں وہ لوگ جو شرارت سے کہتے تھے کہ ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے کوئی پیشگوئی ظاہر نہیں ہوئی اور نہ کوئی نشان ظاہر ہوا؟ دیکھو میں کہتا ہوں۔ وہ شرمندہ ہونگے اور عنقریب وہ چھپتے پھریں گے اور وہ وقت آتا ہے بلکہ آگیا کہ اسلام کی سچائی کا نور منکروں کے منہ پر طمانچے مار یگا اور انہیں نہیں دکھائی دیگا کہ کہاں چھپیں۔

یہ بھی یاد رہے کہ میں نے دو مرتبہ باوا نانک صاحب کو کشفی حالت میں دیکھا ہے اور اُن کو اس بات کا اقراری پایا کہ انہوں نے اُسی نور سے روشنی حاصل کی ہے۔ فضولیاں اور جھوٹ بولنا مُردار خوروں کا کام ہے۔ میں وہی کہتا ہوں جو میں نے دیکھا ہے۔ اسی وجہ سے میں باوا نانک صاحب کو عزت کی نظر سے دیکھتا ہوں۔ کیونکہ مجھے معلوم ہے کہ وہ اسی چشمہ سے پانی پیتے تھے جس سے ہم پیتے ہیں۔ اور خدا تعالیٰ جانتا ہے کہ میں اُس معرفت سے بات کر رہا ہوں جو مجھے عطا کی گئی ہے۔

اب اگر آپ کو اس بات سے انکار ہے کہ باوا صاحب مسلمان تھے اور نیز آپ کو اس بات پر اصرار ہے کہ بقول آپ کے ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم نعوذ باللہ بدکار آدمی تھے تو میں آپ پر صرف منقولی استدلال سے اتمام حجت کرنا نہیں چاہتا بلکہ ایک اور طریق سے آپ پر خدا کی حجت پوری کرنا چاہتا ہوں۔ جو آگے چل کر بیان کرونگا اور منقولی استدلال پر اس لئے حصر رکھنا پسند نہیں کرتا کہ بوجہ قلّتِ استعداد یہ راہ آپ کے لئے نہایت مشکل ہے۔ آپ لوگ فقط نادان پادریوں اور ایسا ہی اور بیہودہ اور ناسمجھ آدمیوں کے اعتراضات سُن کر بوجہ دلی بخل کے ان کو سچ سمجھ بیٹھے ہیں اور پھر بغیر تحقیق و تفتیش کے اسلام اور ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم پر بدزبانی شروع کر دی ہے۔ میں خوب جانتا ہوں کہ اس شتاب کاری نے جو نادانی اور تعصّب کے ساتھ ملی ہوئی تھی دنیا کو تباہی میں ڈال دیا ہے اور جہالت اور مفتریانہ روایات نے آفتاب پر تھوکنے کے لئے اُن کو دلیر کر دیا ہے۔ اگر آنکھیں ہوں تو کس قدر ندامت ہو۔ اور اگر بصیرت ہو تو کس قدر اپنی خطا پر روئیں ....."

اس اشتہار میں حضرت اقدس مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام وہ طریق تحریر فرماتے ہیں جس سے آپ نے سردار راجندر سنگھ پر اور اس کے ذریعہ تمام سکھ قوم پر حجت تمام کی ہے۔ حضور تحریر فرماتے ہیں :-

" اور وہ طریق جس کے رو سے اس وقت آپ پر خدا کی حجت پوری کرنا چاہتا ہوں یہ ہے کہ آپ کا دعویٰ ہے کہ ( باقی صفحہ ۱۱ پر )

(ہلا) آکھیں اسلام تائیں اپنی قلم دا زور توں مار کے جی
(لو)کاں دی مجلس دے وچہ آجا ذرا اپنا آپ سنوار کے جی
(ف)یصلہ کرے کرتار سچا اک سال دے وچہ نکھار کے جی
(گو)رو گورو جی دے خالصہ ہو آؤ وچہ میدان للکار کے جی
(چپ) پوش ماری سُنکے گل ساری ایہہ گورو دا سکھ پھر ٹال کے جی

نبی پاک دی کریں توہین ڈاہڈی وچہ کبر غرور ہنکار کے جی
بھری مجلس دے وچہ جے قسم کھاویں بیان اپنا موہنوں پکار کے جی
ملے پنج سو روپیہ انعام تینوں زندہ رہوں جے اساں نوں مار کے جی
آکے سامنے دھرم ایمان دسّو ذرا اپنا روپ سنگار کے جی
حامد شاہ مُردہ ہو کے جا ستّا کیسے غار وچہ پیر پسار کے جی

حاشیہ ص ۱ ۔ باوا نانک صاحب مسلمان نہیں تھے ۔۔۔۔ دوسرے آپ کا دعویٰ ہے کہ نعوذ باللہ ہمارے نبی صلی اللہ علیہ (وسلم) بدکار اور فاسق آدمی تھے اور باوا نانک صاحب آنجناب سے بیزار تھے ۔۔۔۔ اب فیصلہ اس طرح ہو سکتا ہے کہ آپ اگر اپنے اس عقیدہ پر یقین رکھتے ہیں (تو) ایک مجلس عام میں اس مضمون کی قسم کھاویں کہ درحقیقت باوا نانک دین اسلام سے بیزار تھے اور پیغمبر اسلام علیہ السلام کو بُرا سمجھتے تھے اور نیز درحقیقت پیغمبر اسلام نعوذ باللہ فاسق اور بدکار تھے اور خدا کے سچے نبی نہیں تھے ۔ اور اگر یہ دونوں باتیں خلاف واقعہ ہیں تو اے قادر کرتار مجھے ایک سال تک اس گستاخی کی سخت سزا دے ۔ اور ہم آپ کی اس قسم پر پانچسو روپیہ ایک جگہ پر جہاں آپ کا اطمینان ہو جمع کرا دیتے ہیں ۔ پس اگر آپ درحقیقت سچے ہونگے تو سال کے عرصہ تک آپ کے ایک بال کا نقصان بھی نہیں ہوگا بلکہ مفت پانچسو روپیہ آپ کو ملیگا اور ہماری ذلت اور روسیاہی ہوگی ۔ اور اگر آپ پر کوئی عذاب نازل ہوگیا تو تمام سکھ صاحبان درست ہو جائیں گے ۔

میں جانتا ہوں کہ سکھ صاحبان کو اسلام سے ایک مناسبت ہے جو ہندوؤں کو نہیں ۔ اور جلد آسمانی نشان کو سمجھ لیں گے ۔ آپ لوگ ہندوؤں کی طرح بزدل نہیں بلکہ ایک بہادر قوم ہیں ۔ اس لئے مجھے اُمید ہے کہ آپ اس طریق فیصلہ کو ضرور قبول کریں گے ۔ اوّل ایک اخبار میں حسب بیان مذکورہ بالا چھپوانا ہوگا ۔ کہ میں ایسی قسم کھانے کے لئے تیار ہوں ۔ اور پھر ہماری چھپی ہوئی تحریر پہنچنے کے بعد قادیان میں آکر جلسۂ عام میں تین مرتبہ قسم کھانی ہوگی ۔ اب اس میں آپ زیادہ پیچ نہ ڈالیں ۔ اس بات کو منظور کریں ۔ ہمارے دل گالیاں سُنتے سُنتے زخمی ہو گئے ہیں ۔ اگر ہم جھوٹے ہیں تو ہمیں روسیاہی اور ذلت پیش آئیگی ۔ اور لعنت کی موت سے ہم مریں گے ۔ اور اگر ہم سچے ہیں تو خدا ہمارا انصاف کریگا ۔ میں آپ کو اس پرمیشر کی قسم دیتا ہوں جس کی جناب میں آپ باوا نانک صاحب کو واصل سمجھتے ہیں ۔ اور باوا صاحب کی عزت کا آپ کی خدمت میں واسطہ ڈالتا ہوں کہ آپ ضرور اس طریق امتحان کو قبول کریں ۔ اور اگر اب بھی آپ میدان میں نہ آئیں اور حسب تصریح بالا قسم نہ کھائیں اور کمینے بہانے پیش کریں تو تمام دنیا گواہ رہے کہ ان چند سطور کے ساتھ آپ کے رسالہ کا جھوٹا ہونا ثابت ہوگیا ۔

اور ناواقف لوگ اعتراض کرتے ہیں کہ کیوں بار بار موت یا عذاب کی پیشگوئیاں کی جاتی ہیں ۔ یہ لوگ نہیں سمجھتے کہ خدا کے پاک بندوں کو بُرا کہنے والے کس بشارت کی پیشگوئی کے مستحق ہیں ؟ نبیوں کے وقت میں بھی یہی ہوا اور مسیح موعود کے لئے بھی یہی لکھا ہے کہ "اس کے دم سے کافر مرینگے ۔" یعنی اس کی دُعا سے اُن پر عذاب نازل ہوگا ۔ سو اگر عذاب کی پیشگوئیاں بدنامی ہیں تو یہ بدنامی تو خدا کے قول سے ہمارے حصّہ میں آگئی ہے ؎

درکوئے نیکنامی مارا گذر نہ دادند ۔ گر تو نمے پسندی تغییر کن قضا را

لہ "ہم آپ سے یہ وعدہ کرتے ہیں کہ اگر کسی انسان کے ہاتھ سے آپ کو تکلیف پہنچے تو وہ ہماری بد دُعا کا اثر ہرگز نہیں سمجھا جائیگا بلکہ ہم صرف اس صورت میں صادق ٹھہریں گے جب بغیر انسانی ہاتھوں کے محض خدا کی تقدیر سے آپ کسی لاعلاج بیماری اور آفت اور مصیبت میں ایک سال تک مبتلا ہو جائیں جسکا خاتمہ موت پر ہو ۔ اور اگر ایسا نہ ہو تو بہر حالت ہم جھوٹے ٹھہریں گے اور آپ پانسو روپیہ پانے کے حقدار ٹھہر جائیں گے ۔ منہ"

اس اشتہار کے شائع ہونے کے بعد سردار راجندر سنگھ صاحب بالکل خاموش ہو گئے اور سکھ قوم بھی اس خدائی فیصلہ کے قریب تک نہ آئی ۔ اور خدا کے مسیح کی طرف سے اسلام اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی صداقت کی حجت باحسن طور پوری ہوئی ۔

# حضرت اقدس علیہ السلام کا "پوتھی صاحب" کی تحقیق کے لئے ایک وفد کا بھیجنا!

گدوہر سہائے اِک پنڈ یارو مشہور سکھاں وچہ عام آہا ‏ ‏ وچہ ضلع فیروزپور سکھ منڈے اِک خاص مقدس مقام آہا
رام داس جو سکھاں دے گورو چوتھے کراں کھول کے گل کلام آہا ‏ ‏ ایس گورو دی نسل آباد اوتھے جس دا سکھ کردے احترام آہا
بابے نانک دی اِک یادگار یارو محفوظ وچہ ایس مقام آہا ‏ ‏ ایہہ خاص تبرک مشہور جس دا "پوتھی صاحب" سکھاں وچہ نام آہا
دُور دُور تھیں چل کے سکھ آون درشن کرن خرام خرام آہا ‏ ‏ ایہہ خاص کتاب نایاب تحفہ سکھ منڈے پاک کلام آہا
سکھ گوروآں دی ایس اولاد اندر ایہہ روایت مشہور دوام آہا ‏ ‏ پوتھی صاحب تائیں پڑھدے وڈے گورو نانک کھدے پاس ہمیش مدام آہا
ایس خاص تبرک دا سکھ سارے کردے خوب بھارا احترام آہا ‏ ‏ اگے گوروآں دے نذر نیاز رکھ کے متھا ٹیک کے کرن سلام آہا

[1] ضلع فیروزپور میں موضع گورو ہرسہائے ایک گاؤں ہے جہاں باوا نانک صاحب کی ایک یادگار اب تک محفوظ چلی آتی ہے جو "پوتھی صاحب" کے نام سے مشہور ہے اور سکھوں کے ایک گورو رام داس کی اولاد کے قبضہ میں ہے۔ یہ گورو رامداس صاحب باوا نانک صاحب کے بعد سکھوں کے چوتھے گورو ہیں۔ امرتسر کا مشہور سنہری مندر جو دربار صاحب کے نام سے سکھوں کا مشہور تیرتھ ہے انہی گورو رامداس صاحب کے نام پر نامزد ہے۔ گورو رام داس صاحب کی اولاد پہلے تو محمدی پور تحصیل چونیاں ضلع لاہور میں آباد تھی۔ پھر اس خاندان کا ایک بزرگ گورو جیون مل نقل مکان کرکے ضلع فیروزپور میں آ گیا یہاں اُس نے ایک گاؤں آباد کیا اور اپنے بیٹے کے نام پر اُس کا نام گورو ہرسہائے رکھا۔ جو اب تک سکھوں کا تیرتھ ہے اور باوا نانک صاحب کی یادگار "پوتھی صاحب" انہیں کے پاس اب تک محفوظ چلی آتی ہے۔ اس پوتھی صاحب کے متعلق سکھوں کا عقیدہ ہے کہ یہ وہ کتاب ہے جسے بابا نانک صاحب نہایت عقیدت کے ساتھ ہر وقت گلے میں ڈالے پھرتے تھے اور اکثر اوقات اُسی کو پڑھتے رہتے تھے اور اس کے پڑھنے کو عبادت سمجھتے تھے۔ دُور دُور سے عقیدتمند سکھ لوگ یہاں آکر اس کے درشن کرتے چڑھاتے چڑھاوے اور جبین نیاز خم کرتے ہیں۔ چنانچہ ایکدفعہ مہاراجہ فریدکوٹ بھی اس کے درشن کرنے وہاں تشریف لائے تھے۔ عام طور پر یہ کتاب رومالوں میں لپٹی ہوئی دکھائی جاتی ہے۔ اور سکھ لوگ اُسے متھا ٹیک کر چلے جاتے ہیں۔ کھول کر بہت کم کسی کو دکھائی جاتی ہے۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ اِسے کھول کر دکھانے کیلئے ایک سو ایک روپیہ الگ گورو جی صاحب کی خدمت میں پیش کرنا پڑتا ہے جو وہاں گدی نشین ہیں۔ وہ ایک سو ایک دفعہ نہاتے ہیں اور پھر اس قابل ہوتے ہیں کہ اس پوتر اور مقدس کتاب کو ہاتھ لگائیں۔ کوئی معزز امیر اور متمول عقیدتمند سکھ درشن کو آئے اور ایک سو ایک روپے نذرانہ دے تو گورو جی ایک سو ایک دفعہ نہا کر پوتھی صاحب کھول کر درشن کرواتے ہیں ورنہ نہیں۔ حضرت اقدس مسیح موعود علیہ السلام نے ماہ اپریل ۱۹۰۸ء میں پوتھی صاحب کی تحقیقات کے لئے ایک وفد موضع گورو ہرسہائے ضلع فیروزپور بھیجا۔ اُن دنوں اتفاق سے حضور علیہ السلام کے ایک مرید سید امیر علی شاہ صاحب جلال آباد ضلع فیروزپور میں سب انسپکٹر پولیس تھے اور موضع گورو ہرسہائے اُن کے حلقہ میں تھا۔ یہ تحقیقاتی وفد جلال آباد سید امیر علی شاہ صاحب کے پاس پہنچا اور سارے معاملے کا اُن سے ذکر کیا۔ انہوں نے کہا کہ آپ لوگ بڑے اچھے موقعہ پر آئے ہیں۔ موضع گورو ہرسہائے میں انہی گورو صاحب کے ہاں چوری ہو گئی ہے اور میں تفتیش کے لئے وہیں جا رہا ہوں۔ آپ سب میرے ساتھ چلیں۔ چنانچہ یہ وفد سید امیر علی شاہ صاحب کے ہمراہ گورو ہرسہائے پہنچا۔ اُن ایام میں گورو ولیشن سنگھ صاحب وہاں گدی نشین تھے جن کی تحویل میں باوا نانک صاحب کے یہ تبرکات تھے۔ گورو ولیشن سنگھ صاحب سب سے بہت خاطر و مدارات سے پیش آئے۔ وفد نے گورو جی سے کہا کہ گورو جی سب سے بڑی مدارات آپ کی یہ ہے کہ ہمیں

(باقی صفحہ ۱۴۳ پر)

